# کلیدِ کامیابی (درِ فارسی)

یعنی

## فارسی ماڈل ٹیسٹ پیپرز مع حل

جن کو

پنجاب کے قابل اور تجربہ کار اساتذہ سے لکھوا اور حل کرا کر

برائے افادہ

اُمیدوارانِ امتحان میٹریکولیشن پنجاب یونیورسٹی چھپوائے

بھارتی بھون (رجسٹرڈ) ایجوکیشنل پبلشرز اینڈ بک سیلرز موہن لال روڈ لاہور

بار دوم

قیمت ۸ر



مصری الیکٹرک پریس لاہور میں باہتمام لالہ رام رکھا پرنٹر چھپا اور بھارتی بھون ایجوکیشنل پبلشرز نے شائع کیا

# میٹریکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے

## نمبرا

سوال ۱ مندرجہ ذیل اصطلاحات کی تعریف مع امثلہ کے بیان کرو:۔
حاصل مصدر۔ مفرس۔ محذوف۔ مترادف۔ تابع مہمل۔

سوال ۲ ان کے حاصل مصدر بناؤ۔
کردن۔ بُریدن۔ تافتن۔ سوختن۔ کشیدن۔ گفتن۔ لغزیدن۔ نمودن
ورزیدن۔ خندیدن۔

سوال ۳ مندرجہ ذیل فقرات کی تکمیل کرو:۔
(۱) علم بیاموز تا ..........
(۲) پدر طفل را زد زیرا کہ ........
(۳) نہ چنداں بخور کہ ........
(۴) بگو چہ ..........
(۵) برعکس نہند نام ........

سوال ۴ فعل لازم اور متعدی میں کیا فرق ہے۔ امثلہ سے واضح کرو؟

سوال ۵ اِن جملوں کو درست کرو:۔
(۱) ایں خانہ کیست؟
(۲) لاہور بزرگتر از ہمہ شہر ہائے پنجاب است۔
(۳) احمد بہ سیاہ اسپ سوار شد۔
(۴) من پنج قلم ہا را بر میز گذاشتم۔
(۵) موہن ایں کتاب از دو روپیہ خرید۔

سوال ۱۲ ذیل کے الفاظ میں تب؟ کن کن معنوں میں استعمال ہوتی ہے؟
بوقت - برو - بشما - بگفتت -
سوال ۱۳ ترکیب نحوی کرو۔
بہر نگین ہزاری ساز برداشت -
سوال ۱۴ فارسی میں ترجمہ کرو:-
(۱) ایک دفعہ کا ذکر ہے۔ کہ امیر تیمور اپنے دشمنوں سے شکست کھا کر ایک ویرانہ میں پناہ گزین ہوا۔ چند گھنٹے وہاں ٹھہرا۔ جب وہ اپنے پریشان حال کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ تو اچانک اس کی نظر ایک چیونٹی پر پڑی۔ جو کہ اپنے سے بہت بڑا گیہوں کا دانہ اٹھا کر دیوار کے اوپر چڑھ رہی تھی۔ چیونٹی کے منہ سے دانہ کئی دفعہ زمین پر گرا۔ لیکن چیونٹی نے اس کو نہ چھوڑا۔ حتیٰ کہ وہ دانے کو دیوار پر لے گئی۔ اس حال کے دیکھنے سے تیمور نے ارادہ کیا۔ کہ جب تک میں اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہوں گا۔ کوشش سے ہاتھ نہ کھینچوں گا۔ آخرکار وہ اپنی منزلِ مقصود پر پہنچ گیا۔
(ب) (۱) کیا تم تیرنا جانتے ہو؟
(۲) جعفر نے کہا۔ میں اپنے وعدے پر قائم رہوں گا۔
(۳) ایک سخت آندھی نے ہمیں آ لیا۔
(۴) چپ ہو کر میری بات سن۔
(۵) یورپ کے لوگ کتے کو بہت پیار کرتے ہیں۔
(۶) یہ سکے اب نہیں چلتے۔
(۷) سب درباری بیربل کی عقلمندی پر عش عش کرنے لگے۔
(۸) لڑکے تالیاں بجا رہے ہیں۔

# میٹریکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے

## نمبر ۲

سوال ۱ مندرجہ ذیل فقرات میں فعل اور فاعل کو جمع میں تبدیل کر کے لکھو:-

(۱) چشم زاغ حریص است۔

(۲) دیوانہ در کوچۂ شہر مے گشت۔

(۳) او بیازار رفتہ بود۔

(۴) تو کتاب خود را خراب مکن۔

(۵) قلم احمد شکستہ است۔

سوال ۲ مندرجہ ذیل کے الفاظ میں الف کیا ہے؟

عقّا - دانا - ساقیا - شبا روز - دریغا - گفتا - خوشا - سراپا - کناد۔

سوال ۳ الفاظ ذیل کی عربی جمع یا واحد لکھو:-

ہمت - لیالی - عارضہ - آثار - دولت - کواکب - استاذ - اطفال - بحر - انواع۔

سوال ۴ مرکب کتنے ہیں؟ ہر ایک کی مثال دو۔

سوال ۵ ذیل کے الفاظ سے اسم تصغیر بناؤ:-

زاغ - مرد - زن - پسر - بام - مشک - کرم - دریا۔

سوال ۶ مذکر کے مونث اور مونث کے مذکر لکھو:-

غلام - عروس - دیو - مادیاں - خروس - ملکہ - والد - بیگم - خان - عمہ

سوال ۷ نوشتن مصدر سے ماضی استمراری و فعل مستقبل مجہول کی گردان کرو۔

سوال ۸ ترکیب نحوی کرو:-

بندہائے رطب از نخل فرو آویزند۔ نقشبندانِ قضا و قدر شیریں کار

سوال ۹ آسان اور جدید فارسی میں ترجمہ کرو:۔

(۱) ایک فقیر کسی دولتمند کے گھر گیا۔ اور جا کر سوال کیا۔ امیر نے کہا۔ بابا۔ خدا سے مانگو۔ فقیر نے جواب دیا۔ میں اُس کے پاس گیا تھا۔ اور اُس نے تیرے پاس بھیجا ہے۔ امیر شرمندہ ہوا۔ اور اُسے ایک دو پیسے دے کر رخصت کیا۔

(ب) کانپتے ہوئے ہاتھوں سے موہن نے تار کھول کر پڑھا۔ اور اُس کے چہرے کا رنگ اُڑ گیا۔ اس کا سارا جسم کانپنے لگا۔ اور وہ گرنے کو تھا۔ کہ اُس کے دوست چمن نے اُسے سنبھال لیا۔ دُکھی آدمی جب کسی سے محبت بھرے الفاظ سن لیتا ہے۔ تو اُس کی آنکھوں سے آنسو گرنے لگتے ہیں۔ چمن کا مُنہ دیکھتے ہی موہن پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا۔ اور ہچکیوں سے دم رُک گیا۔ چمن نے کہا۔ موہن! کیا بات ہے؟ موہن نے تار سامنے کر دی۔ اور منہ سے کچھ نہ بولا۔

(ج) (۱) آج کل نوکری ملنا کوئی خالہ جی کا گھر نہیں۔

(۲) میں دو تین دن کے بعد آ جاؤں گا۔ میرا انتظار کرنا۔

(۳) لڑکے ڈسکوں پر بیٹھے تھے۔ اور کچھ لکھ رہے تھے۔

(۴) اعجاز نے آگ جلائی۔ اور تاپنے لگا۔

(۵) میں چاہتا ہوں۔ کہ تم اپنا وعدہ پورا کرو۔

(۶) مزدور نے ابھی تک صرف ایک چوتھائی کام کیا۔

(۷) روضہ ممتاز محل بہت خوبصورت اور دیکھنے کے لائق ہے۔

(۸) اسی طرح ہے۔ جیسا آپ فرماتے ہیں۔

(۹) وہ کسی کا دوست نہیں ہے۔



(۱۰) جس نے ڈھونڈا۔ پایا۔

# میٹرکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے

## نمبر ۳

سوال ۱؎ جمع و اسم جمع، اسم ضمیر و اسم اشارہ میں فرق بتاؤ۔ اور مثالوں سے واضح کرو۔

سوال ۲؎ حسب ذیل سے اسم صفت بناؤ۔

جہاں۔ خشم۔ حیا۔ سپاس۔ آہن۔ شب۔ راہ۔ سما۔ رب۔ نذر۔ دُنیا۔ مادر۔ نبی۔ مرد۔

سوال ۳؎ ان کو اپنے فقروں میں استعمال کرو۔

کے۔ چند۔ چرا۔ کدام۔ بدوں۔ چندم۔

سوال ۴؎ حروفِ علت کون سے ہیں۔ اور جس جملے میں یہ استعمال ہوتے ہیں۔ اُس جملے کو کیا کہتے ہیں؟

سوال ۵؎ ایسے سوال لکھو۔ جن کے جواب یہ ہو سکتے ہیں:۔

(۱) طفل سوزن را درخانہ گم کرد۔

(۲) من انار مے خورم۔

(۳) نذیر امرت سر خواہد رفت۔

(۴) نہ خیر صاحب۔

(۵) بچشم۔

سوال ۶؎ فقراتِ ذیل حروفِ جار کی مدد سے مکمل کرو۔

(۱) پادشاہی ——— یکی ——— غلامانِ عجمی ——— کشتی نشستہ بود۔ ہمیں کہ غلام پہنائے دریا دید۔ لرزہ ——— اندامش اُفتاد۔

(ج) اونتی پور ——— خرابہ ہا خیلے شہرت دارد ؛ ——— عہدِ مہاراجہ پرتاپ سنگھ سعی کارِ حفر - کاویدن وکشفِ مناور قدیم ——— عمل آمدہ است - و ——— حیاتش بشیتر ——— دوسہ یک خرابہ ہائے مناور ——— زیرِ خاک بیروں آوردہ اند ؛

سوال ۷ بُت - گُل - عطر - کتاب - سجدہ - مے - نعل سے اسم ظرف مکان بناؤ ؛

سوال ۸ نیچے لکھے ہوئے الفاظ میں حرف "یا" کن معنوں میں استعمال ہوتا ہے ؟

خواندی - گدائی - شخصے - رفتے - شیرازی - دیدنی -

سوال ۹ فارسی میں ترجمہ کرو :-

(ا) ایک آدمی کا گھوڑا چور لے گئے - اُس کے دوست پوچھنے آگئے - دیکھا کہ سجدے میں پڑا ہے - اور خدا کا شکر کر رہا ہے - اُنہوں نے پوچھا - بھائی ! یہ شکر کا کونسا موقعہ ہے - وہ کہنے لگا - شکر کیوں نہ کروں میں اُس پر سوار نہ تھا - ورنہ مجھے بھی چور لے جاتے - وہ سب ہنس پڑے - اور اُس کو اٹھا کر اپنے گھر لائے -

(ب) جب لڑکا سکول سے گھر واپس آیا - تو ماں نے دیکھا - کہ اُس کے ہاتھ میں ایک نئی گیند ہے - اُس نے لڑکے سے پوچھا - کہ تُم نے یہ گیند کہاں سے لی ہے ؟ کچھ عرصہ تو لڑکا خاموش رہا - جب ماں نے بار بار لڑکے سے یہی سوال پوچھا - تو لڑکے نے مارے شرم کے سر جھکا لیا - اور مان گیا - کہ میں نے ایک ہم جماعتی کی جیب سے نکالی تھی - یہ سنتے ہی ماں کو غصہ آیا - اُس نے لڑکے کی گالوں پر دو تھپیڑ رسید کئے - اور کہا - کہ فوراً واپس جاؤ - اور جس لڑکے کی گیند ہے - اُسے واپس کرو - اور اُس سے معافی مانگو - کہو - میں نے

سخت غلطی کی ہے۔

(ج) (۱) کیا تم نے کبھی لومڑی دیکھی ہے؟

(۲) وہ نوکر پگڑی باندھ رہا ہے۔

(۳) سارا شہر سجا ہوا ہے۔

(۴) یہ بات ہمارے تمہارے درمیان ہی رہے۔

(۵) اُسے کہو۔ کہ مجھے ابھی ملے۔

(۶) کاش کہ میں وہاں ہوتا۔

(۷) آہا! آج کیا اچھا موسم ہے۔

(۸) اُس کا بچہ جلدی بڑھ رہا ہے۔

(۹) میرے پاس روپیہ روز بروز بڑھ رہا ہے۔

(۱۰) دل کھول کر اپنا جمع کیا ہوا دھن لٹایا۔

---

# میٹریکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے

## نمبر ۱

سوال ۱ مصطلحات ذیل کی تعریف لکھو۔ اور امثلہ سے توضیح کرو:۔

معرّب - اشباع - امالہ - تنوین -

سوال ۲ اِن تمام فقرات کو پورا کرو:۔

(۱) گفتم چرا . . . . . . . .

(۲) ترا بخدا اگر . . . . . . . .

(۳) زود بر دوتا . . . . . . .

(۴) چاہ کن را . . . . . . .

(۵) ہر چہ باد اباد . . . . . . .

سوال ۳ "را" کن کن معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ مع امثلہ کے بیان کرو:۔

سوال ۴ یہ دستور فارسی کی رو سے کیا ہیں؟

بندہ نواز ۔ زرخیز ۔ بادزن ۔ قدمبوس ۔ دست برد۔

سوال ۵ مندرجہ ذیل سوالات کے جوابات فارسی میں دو۔

(۱) آیا بزبان فارسی حرف زدن مے توانی؟

(۲) چندِ تا ترب از بازار آوردی؟

(۳) بکدام کوچہ مے نشینی؟

(۴) اسماعیل چہ شد؟

(۵) شما خانہ کے خواہید رفت؟

سوال ۶ نیچے لکھے ہوئے الفاظ میں "ش" کن معنوں میں استعمال ہوتا ہے؟

تلاش ۔ گفتش ۔ ستائیش ۔

سوال ۷ اِن فقرات کو درست کرو:۔

(۱) من دیروز خواہم آمد۔

(۲) من از و گفتم ۔ کہ خاموش بنشین۔

(۳) ما فردا دہلی خواہید رفتیم ۔

(۴) چہار طفلان طرف بازار مے رفتند۔

(۵) دیدم کہ بر میز سہ کتب اند ۔

سوال ۸ "رفتن" مصدر سے ماضی کی تمام اقسام لکھو۔

سوال ۹ بامحاورہ فارسی میں ترجمہ کرو:۔

(۱) حضرت سلیمان نے تمام مخلوقات کی دعوت کرنی چاہی۔ کھانے کی چیزوں کے ہزار ہا ڈھیر دریا کے کنارے جمع کئے۔ اچانک ایک جانور نے پانی سے سر نکالا۔ اور کہا۔ کہ آج میں تیرا مہمان ہوں۔ اور تمام کھانے والی چیزوں کو کیا کچی کیا پکی کھا گیا۔ پھر پکارتا تھا۔ کہ ابھی میں آدھا بھی نہیں رجا۔ حضرت سلیمان نے اپنی کمزوری کو مانا۔ کہ جب میں ایک جانور کو بھی پوری طرح نہیں رجا سکا۔ تو تمام مخلوقات کی ضیافت کیسے ہو گی؟

(ب) کل شام میں بندوق لے کر نہر کی طرف گیا۔ دیکھا کہ ایک گدھ درخت کی چوٹی پہ بیٹھا ہے۔ میں نے فوراً بندوق بھر لی۔ اور مارنے ہی کو تھا۔ کہ وہ گدھ چلایا۔ او نٹے شکاری! مارنے سے پہلے میری بات سن لے۔ میں نے کہا۔ کہو کیا کہتے ہو؟ اس نے ٹھنڈی سانس بھر کر کہا۔ کہ اگرچہ میں دنیا میں ایک مکروہ اور حقیر پرندہ شمار کیا گیا ہوں۔ مگر اہل دنیا کے لئے مفید ترین ہوں۔ میں نے کہا۔ کس طرح؟ اس نے جواب دیا۔ کہ میں مرے ہوئے جانوروں کا گوشت کھا کر جہان میں بدبو و مہلک وبا کو پھیلنے سے روکتا ہوں۔ میں نے اس کی یہ مدلل بات سن کر اس کے مارنے سے ہاتھ اٹھایا۔ اور پھر اسے سلام علیکم کہہ کر اپنے گھر کی راہ لی۔

(ج) (۱) آؤ ذرا بازار میں ٹہلیں۔
(۲) دیکھئے کتنے بجے ہیں؟
(۳) مجھے بڑی بھوک اور پیاس لگی ہے۔
(۴) ہمارا امتحان ۹ مارچ ۱۹۴۱ء سے شروع ہو گا۔
(۵) جونہی کہ اس نے ریچھ دیکھا۔ وہ گھبرا گیا۔
(۶) اگر ... کتنے دن ہوتا ہے

(۷) شہر والوں نے اپنے لیڈر کا بڑی گرم جوشی کے ساتھ استقبال کیا۔

# میٹریکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے
## نمبر ۵

سوال ۱ الف ممدودہ - الف مقصورہ - واؤ معروف - واؤ مجہول - یاء معروف و یائے مجہول کی تعریف کرو۔ اور ہر ایک کی مثال دو۔

سوال ۲ عربی مصادر کے کون کون سے اوزان فارسی میں مستعمل ہیں۔ امثلہ سے واضح کرو۔

سوال ۳ (الف) مندرجہ ذیل الفاظ اسم علم کی کون کون سی قسمیں ہیں؟
اسد اللہ غالب - ابن مریم - اعتماد الدولہ - کلیم اللہ -
(ب) ترکیب نحوی کرو۔
ع روزی ز سرِ سنگ عقابی بہوا خاست

سوال ۴ مندرجہ ذیل سے اسم مکبر بناؤ۔
راہ - مگس - گندم - توت - گاہ - آس -

سوال ۵ ازمنہ ثلاثہ سے کیا مراد ہے۔ مثالوں سے واضح کرو۔

سوال ۶ مندرجہ ذیل کو فعل مجہول میں تبدیل کرو۔
(۱) شیر روباہ را درید۔
(۲) نذیر سیب خوردہ باشد۔
(۳) اخوند حفیظ را انعام خواہد داد۔

سوال ۷ حسب ذیل قواعد فارسی کی رو سے کیا ہیں؟

از - ناگہاں - زیرا کہ - اے - ہم - یا - وائے - و - غیر - بے -
کدام - مثل - اگر - شاید - یعنی - مرحبا - کاش - اما :-

سوال ۸: فارسی میں ذی و غیر ذی روح اسماء کی جمع کس طرح بنتی ہے۔
امثلہ سے توضیح کرو ؟

سوال ۹: فارسی میں ترجمہ کرو۔

(الف) ایک چور کسی پارسا کے گھر میں گیا۔ جتنا کہ اس نے ڈھونڈا۔ کچھ نہ پایا۔ رنجیدہ دل ہو کر واپس لوٹا۔ پارسا کو اس کے حال کی خبر ہوئی۔ جس کمبل پر کہ وہ سویا ہوا تھا۔ اٹھایا۔ اور چور کے راستے میں ڈال دیا۔ اس لئے کہ وہ خالی نہ جائے۔

(ب) ایک اندھا ایک اندھیری رات میں گھڑا کندھے پہ اور چراغ ہاتھ پہ رکھے بازار میں جا رہا تھا۔ ایک شخص نے اس سے کہا۔ کہ اے احمق! تیرے لئے تو دن رات ہی یکساں ہے۔ پھر چراغ سے تجھے کیا فائدہ۔ اندھے نے ہنس کر جواب دیا۔ کہ چراغ میرے لئے نہیں ہے بلکہ تیرے لئے ہے۔ کہ تو اندھیری رات میں میرا گھڑا نہ توڑ دے۔

(ج) (۱) انگیٹھی میں کوئلے سلگا کر لا۔

(۲) لونڈی گھر میں جھاڑو دے رہی ہے۔

(۳) چچا چھ پیئیں گے۔ یا سوڈا واٹر؟

(۴) مہندر بڑا باتونی لڑکا ہے۔

(۵) بچہ ماں کو دیکھ کر مسکرا رہا ہے۔

---

# میٹریکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے

## نمبر ۶

سوال ۱؎ ابیات ذیل میں سے اسم۔ فعل اور حرف علیحدہ علیحدہ کر کے لکھو۔

صبحدم بلبل خوش با گل نو خاستہ گفت ناز کم کن کہ دریں باغ بسے چوں تو شگفت
گل بخندید از راست نرنجیم ولے ہیچ عاشق سخن تلخ بہ معشوق نگفت

سوال ۲؎ ان ناتمام فقروں کو پورا کرو۔

شنیدم ——— ملک را ——— مدت دشمنی ——— رومی ——— ٭

کتاب ص ۳۔ چوں لشکر ——— رومی و رہم آور دندو ——— مبارزت کو دند٭
اوّل کسی ——— اسپ ——— میدان ——— آں ——— بود٭

سوال ۳؎ فقرات آئندہ میں جو غلطیاں نظر آئیں۔ ان کو درست کرو۔

(۱) یکے از دانایاں ہند بہ یونان پیش اسکندر رفتند و نے با خود بردند٭
(۲) پرویز بندہ ہر روز بدون تاخیر در مکتب خواہد رفت ٭
(۳) ہر چہ آمد۔ عمارتِ نو ساخت ٭

سوال ۴؎ اضافت اور اس کی قسمیں مع امثلہ کے بیان کرو۔

سوال ۵؎ مندرجہ ذیل کا استعمال اپنے فقرے بنا کر دکھاؤ۔

ہمیں کہ۔ چنداکہ۔ اکنوں۔ ہنوز۔ سپس۔ آگاہ +

سوال ۶؎ ابیات ذیل کی ترکیب نحوی کرو۔

(۱) خردمند مردے در اقصائے شام
گرفت از جہان کنج غارے مقام

———

(ب) نرگس سرمست بطرفِ چمن
عربدہ کُن باسمن و یاسمن

---

سوال ۸ مصادر نوشتہ ذیل کے حاصل مصدر۔ماضی مطلق ۔ واحد حاضر اور مضارع جمع متکلم تحریر کرو ۔
پوشیدن ۔ تافتن ۔خوردن ۔ جُستن ۔ دادن ۔گرفتن ۔کوفتن ۔

سوال ۸ ان الفاظ میں سے جو واحد ہیں ۔اُن کی جمع اور جو جمع ہیں ۔ ان کے واحد حوالہ قلم کرو :۔
والد ۔ظلمات ۔رسُول ۔ مصادر ۔ دیوانہ ۔ اقوال پارسا ۔ لغات ۔جسم ۔ اعداد ۔

سوال ۹ فارسی میں ترجمہ کرو :۔
(۱) ہاروں رشید کے بیٹوں میں سے ایک بیٹا باپ کے سامنے غصہ میں بھرا ہوا آیا ۔ اور کہا ۔فلاں ۔سپاہی کے لڑکے نے مجھے گالی دی ہے ۔ ہاروں الرشید نے اُمرائے دربار سے کہا ۔کہ ایسے آدمی کی جزا کیا ہونی چاہیئے ۔ ایک نے مار ڈالنے کا اشارہ کیا ۔دُوسرے نے کہا ۔ کہ زبان کاٹ لو ۔تیسرے نے جرمانہ کو کہا ۔ ہاروں نے کہا ۔اے بیٹا ! مہربانی تو یہ ہے ۔کہ تو معاف کرے ۔ اور اگر تو معاف نہیں کرسکتا ۔تو تُو بھی گالی دے لے ۔ اتنی نہیں ۔ کہ بدلا حد سے زیادہ ہو جائے ۔اُس وقت تیری طرف سے زیادتی ہوگی ۔ اور دعوے دشمن کی طرف سے ہوگا ۔
(ب) (۱) جب ملک شیر نے جھاڑی کے پیچھے چیتا دیکھا ۔تو سر پہ پاؤں رکھ کر بھاگا ۔
(۲) اُس نے کھانے سے ہاتھ ہٹا لیا ۔

(۳) ہم نے متفقہ طور پر اُس کو اپنا لیڈر بنایا۔

(۴) اپنا سبق تیار کرو۔

(۵) اس کی ایک ٹکے کے برابر بھی قیمت نہیں۔

(۶) یہ کپڑا دھونے سے سکڑ جاتا ہے۔

(۷) یہ وہی گھوڑا ہے۔ جسے کرامت نے پچھلے مہینہ فروخت کیا تھا۔

---

# میٹریکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے

## نمبر ۷

سوال ۱: فاعل اور اسم فاعل۔ مفعول اور اسم مفعول کے درمیان فرق لکھو۔ اور مثالیں دو۔

سوال ۲: مندرجہ ذیل جملوں کو مکمل کرو:۔

(۱) اگر ما پند بزرگاں مے شنیدیم ..........

(۲) ہر چند کہ اورا پند دادم ..........

(۳) ہرگاہ من آنجا مے روم ..........

(۴) چہ بہ تخت مُردن ..........

(۵) .......... مبادا کہ ناخوش شوی؛

سوال ۳: ماضی استمراری اور فعل مستقبل کے بنانے کا قاعدہ لکھو۔ اور مثالوں سے توضیح کرو۔

سوال ۴: خالی جگہوں میں مناسب حروف جار درج کرو:۔

مرد ... کامل ___ شب ... دنز ... درک مے خرند ... شب ... جانب دیگر

پشاور ______ دامن کوہ ہمالہ واقع است ______

کابل پنج روزہ راہ است ______ ادب او را تنبیہ کردم ______

در کہ ایستادہ است؟

سوال ۵ اسم صفت بناؤ۔

شاہ - غم - گل - زر - فرحت - دل - نقرہ - درد - علی - نمک

سوال ۶ مفعول مالم یسم فاعلہ - مرجع - اضمار قبل الذکر کی تعریف کرو۔ اور مثالوں سے واضح کرو

سوال ۷ اضافت کا کیا فائدہ ہے۔ فک اضافت و اضافت مقلوب کے کیا معنی ہیں۔ مثالیں دے کر سمجھاؤ؟

سوال ۸ حاصل مصدر لکھو۔

دیوانہ - شریف - اہل - روح - سعد - شجاع - علیل - قانع - ناصر - مفلس

سوال ۹ فارسی میں ترجمہ کرو۔

(ا) کسی جنگل میں ایک سادھو رہتا تھا۔ جو کہ آنکھوں سے اندھا تھا۔ ایک دفعہ ایک بادشاہ اس جنگل میں شکار کھیلنے کے لئے گیا۔ سورج ڈوب چکا تھا۔ اچانک بادشاہ وہاں جا پہنچا۔ جہاں کہ سادھو بیٹھا تھا۔ بادشاہ نے کہا۔ مہاراج! مجھے پیاس لگی ہے۔ اگر آپ تھوڑا سا پانی پلا دیں۔ تو آپ کی بڑی عنایت ہوگی۔ سادھو نے کہا۔ بادشاہ سلامت! جتنا کہ چاہیئے۔ پیجئے۔ بادشاہ حیران ہوکر بولا۔ آپ کو کیسے معلوم ہوا۔ کہ میں بادشاہ ہوں۔ سادھو نے جواب دیا۔ آپ کی طرز گفتگو سے

(ب) (۱) میرا اسٹیشن پر پہنچنا ہی تھا۔ کہ گاڑی چل دی۔

(۲) دو بجنے میں پندرہ منٹ باقی ہیں۔

(۳) بائیسکل کے اگلے پہیے میں ذرا ہوا بھر دو۔
(۴) وہ مجھے راستے میں ملا تھا۔
(۵) آپ کتنے برس کے ہیں؟
(۶) اندر آنا منع ہے۔
(۷) اُس کا بخار بالکل اُتر گیا ہے۔
(۸) مالی پودوں کی کانٹ چھانٹ کر رہا ہے۔
(۹) سائیکل کی نلی نے پٹاخہ مارا۔
(۱۰) ریل کی پٹڑی پر سے گزرنا منع ہے۔

---

# میٹریکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی۔ اے

## نمبر ۸

سوال ۱: اسم آلہ۔ اسم تصغیر اور اسم صفت کی تعریف مع امثلہ کے بیان کرو۔

سوال ۲: عربی قواعد کے مطابق ان کے واحد یا جمع لکھو۔
ملل۔ دوکان۔ ملک۔ افلاک۔ روح۔ ملوک۔ عندلیب۔ ملائک۔ حکیم۔ انوار۔

سوال ۳: ترکیب نحوی کرو۔
سگے شکایت ایام با سگے مے کرد

سوال ۴: مندرجہ ذیل الفاظ سے مذکر کے مؤنث اور مؤنث کے مذکر لکھو۔

گاؤمیش - دُختر - دُزد - ماکیاں - بندہ - کدبانو - اسب - خاتون - بیگ - شوی ؛

سوال ۵ ان فقروں کو مکمل کرو۔

(۱) اسب اکرم . . . . . . . . نذیر تیز تر است۔

(۲) این خر . . . . . . . . کیست ؟

(۳) فیل . . . . . . ہمہ جانوران دُنیا است۔

(۴) چہار دفعہ . . . . . . . شانزدہ مے شود۔

(۵) اجازہ . . . . چرا از اُطاقِ درس بیروں رفتہ بودید ؟

سوال ۶ ذیل کے فقروں کو درست کرو۔ اور درستی کی وجہ بیان کرو:-

(۱) آوردہ است کہ سپاہِ دشمن بے قیاس بود۔

(۲) دو حقیقی برادر بہ سفر رفتند۔

(۳) طہران بزرگ تر از ہمہ شہر ہائے ایران است۔

(۴) پاپوش پائے مرا بُرید۔

(۵) مومن از بام اُفتاد و لکدش شکست۔

سوال ۷ ان کو فقروں میں استعمال کرکے دکھاؤ۔

سبحان اللہ - بلے - ناگاہ - چُوں - دریغا - ہم - تو مے۔

سوال ۸ جمع الجمع سے کیا مُراد ہے۔ مثالیں دو۔

سوال ۹ فارسی میں ترجمہ کرو:-

(۱) ایک شخص کے پاس ایک کُتا تھا۔ وہ اسے بہت پیار کرتا تھا۔ ایک دفعہ کا ذکر ہے۔ کہ اس کا بچہ اکیلا گھر میں سو رہا تھا۔ آقا باہر گیا۔ اور کُتے کو گھر چھوڑ گیا۔ اُس کی غیر حاضری میں اتفاق ایسا ہوا۔ کہ ایک بھیڑیا گھر میں گھس آیا۔ کُتے نے بھیڑیے کا خوب مقابلہ کیا۔ اور بچے کو کوئی نقصان نہ ہونے دیا۔ مالک

جب واپس آیا۔ تو دیکھا۔ کہ کتّے کا منہ اور پنجے لہو سے بھرے ہیں۔ اُس کے غُصّے کی آگ ایسی بھڑکی۔ کہ کتّے کو بچے کا قاتل سمجھ کر اُسی وقت ہلاک کر دیا۔ جب اندر گیا۔ تو بچے کو صحیح و سالم اور بھیڑیئے کو مرا ہوا پایا۔ بڑا افسوس ہوا۔ مگر پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چُگ گئیں کھیت ؂

(ب) (۱) جاؤ بازار سے روپیہ بھنا لاؤ۔

(۲) میں نے اُسے تمہاری آمد کی اطلاع دے دی۔

(۳) رضا خاں پہلوی نے ایران میں ایک عظیم سلطنت قایم کی۔

(۴) وُہ مذاق سے جلدی غصے میں آجاتا ہے۔

(۵) اُس نے دیا سلائی جلائی۔ اور آگ روشن کی۔

(۶) وُہ اس کام کو کرتے رہے۔

(۷) تم نے تو مجھے اس کام کے کرنے سے روکا۔

(۸) ریل گاڑی لائن سے اُتر گئی۔

(۹) چمنی سے دھواں نکل رہا ہے۔

(۱۰) سیب کی تین پھانکیں کر دو۔

---

# میٹریکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے نمبر ۹

سوال ۱ حرکاتِ ثلاثہ مُشترک۔ حذف اور ابدال کی تشریح کرو۔

سوال ۲ مندرجہ ذیل سطور میں خط کشیدہ الفاظ اسم معرفہ کی کونسی قسم

ہیں؟

شمس العلما محمد حسین آزاد بسفر عرب رفت۔ و در سرائے ابوالحسن منزل کرد۔ روزے در کوچہائے بغداد گردش مے کرد۔ کہ بہ جہودے برخورد۔ آں جہود۔ توریت و کلیم اللہ را خیلے توصیف کرد۔

سوال ۳ء جملات ذیل میں سے اسم اشارہ اور اُن کے مشارٌ الیہ چنو۔

(۱) احمد اسپ و خر ہر دو پیش خود نگاہ دارد۔ ایں برائے باربرداری مفید است۔ و آں برائے سواری۔

قطعہ

(ب) گفتم میاں عالم و عابد چہ فرق بود

تا اختیار کردی ازاں ایں فریق را

گفت آں گلیم خویش بروں مے برد ز موج

ویں جہد مے کند کہ بگیرد غریق را

---

سوال ۴ء فقراتِ ذیل سے ایک مسلسل عبارت مرتب کرو۔

(۱) ایں شتر است۔ رنگِ شتر سیاہ است۔ قیمت ایں شتر صد تومان است۔ ایں شتر از رضا خان است۔ رضا خان از عرب خرید۔

(ب) کاغذ را بردار۔ کاغذ بر فرش افتادہ است۔ کاغذ را روئے میز بگذار۔

سوال ۵ء (۱) خالی جگہوں کو مناسب اسمائے آلات سے پُر کرو۔

(۱) دلاک با۔ ۔ ۔ ۔ ریشِ محمود را تراشید۔

(۲)۔ ۔ ۔ ۔ قفل گم کردم۔

(۳) ایں حروفِ قلم آسرلی را با۔ ۔ ۔ ۔ ۔ پاک کنید۔

(۴) برائے خط کشیدن۔ ۔ ۔ ۔ لازم است۔

(۵) ایں قندرا یہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وزن کن۔
(ب) ترکیب نحوی کرو۔

ع عقل حیران شود از خوشہ زرین عنب

سوال ع۶ اسم تصغیر اور اسم تکبیر کے بنانے کے قواعد لکھو۔ اور مثالیں دو۔
سوال ع۷ اسم ظرف کی کتنی قسمیں ہیں۔ مثالیں دو۔ نیز ان الفاظ سے اسم ظرف مکان بناؤ۔
سکونت ۔ آتش ۔ عبادت ۔ سبزہ ۔ شراب ۔ قیام ۔ ریگ ۔ درس۔
سوال ع۸ صفت کے کتنے درجے ہیں۔ فقروں میں ہر ایک کی مثال دو۔
سوال ع۹ فارسی میں ترجمہ کرو۔

(۱) اُس کو ایسی حالت میں دیکھ کر میرا دل بھر آیا۔
(۲) جواہر لال اپنا فرض پورا کرنے میں کبھی سستی نہیں کرتا۔
(۳) ان دونوں سیبوں میں سے بڑا مجھے دو۔
(۴) مجھے یہ سن کر بڑی حیرانی ہوئی ۔ کہ اُس کے بڑے بھائی کے ساتھ ایسا برتاؤ کیا گیا ہے۔
(۵) کیا تمہارا جوتا مرمت ہو چکا ہے؟
(۶) وہ عینک کے بغیر نہیں پڑھ سکتا۔
(۷) یہ کام مجھے اور اُسے کرنے دو۔
(۸) میرا خیال ہے۔ کہ گوپال کے نوکر نے آگ لگائی ہوگی۔
(۹) اب تک بھوبخال کے فنڈ میں سے ہزاروں غریبوں کو مدد مل چکی ہوگی۔
(۱۰) تمہیں یہ کام ابھی کرنا پڑے گا۔
(۱۱) تم تاش کو ملاؤ ۔ اور میں کاٹتا ہوں۔

# میٹریکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے

## نمبر ۱

سوال ۱ۓ اسم استفہام کی کتنی قسمیں ہیں ۔ مثالیں لکھ کر سمجھاؤ۔
سوال ۲ۓ مندرجہ ذیل سے صفات نسبتی بناؤ۔
طلا ۔ حق ۔ سنگ ۔ عیسٰے ۔ کوفہ ۔ مصطفےٰ ۔ نبی ۔ ترکستان ۔ بصرہ ۔
موسیٰ ۔ غزنی ۔ پیش ۔
سوال ۳ۓ پانچ ایسے اسم قلمبند کرو ۔ جو نر اور مادہ دونوں کے لیے
استعمال ہوتے ہیں ۔
سوال ۴ۓ بساعت نہ بہ مہمان خانہ رسیدیم ۔ اُطاق ہائے متعدد داشت
شب آنجا بسر بردیم ۔ صبح دیگر بخانۂ اکبر رفتیم ۔ از آں جا برگشتہ در
مسجد جمعہ نماز گذاردیم ۔
مذکورہ بالا عبارت سے ظرف زمان اور ظرف مکان الگ کرو ۔
سوال ۵ۓ واحد کے جمع اور جمع کے واحد لکھو :۔
اثر ۔ اجسام ۔ ثمر ۔ احرار ۔ خُلق ۔ اشیا ۔ خلق ۔ اعداد ۔ غلط ۔
اولاد ۔
سوال ۶ۓ ضمیر کی کتنی حالتیں ہیں ۔ ہر ایک کی مثال لکھو ۔
سوال ۷ۓ فعل مثبت اور فعل منفی کی تعریف کرو ۔ اور مثالیں دو ۔
سوال ۸ۓ مصادر ذیل کے مضارع لکھو ۔
آمدن ۔ افتادن ۔ بافتن ۔ بریدن ۔ بُردن ۔ جُستن ۔ خواستن ۔ دادن
شدن ۔ یافتن ۔

سوال ۹: فارسی میں ترجمہ کرو:۔

(ا) شیر کو موت کے منہ میں دیکھ کر چوہے نے اپنے تیز دانتوں سے جال کے پھندے کاٹ دیئے۔ اور شیر کو آزاد کر دیا۔ شیر کو بہت شرم آئی۔ اور چوہے کو کہنے لگا۔ مجھے وہ دن یاد ہے۔ کہ جب تم نے مجھے کہا تھا۔ کہ اگر آپ میری جان بخشی کریں۔ تو میں بھی مصیبت میں آپ کی مدد کروں گا۔ میں یہ سن کر ہنس پڑا تھا۔ اور کہا تھا۔ کہ تیری بساط ہی کیا ہے۔ جو تو میری مدد کرے۔ مگر آج مجھے یہ سبق ملا ہے۔ کہ دنیا میں کسی کو بھی اپنی طاقت پر گھمنڈ نہیں کرنا چاہیئے۔

(ب) (۱) مجھے دروازہ کھٹکھٹانے ہوئے تقریباً دس منٹ ہو گئے ہیں۔

(۲) میں نے تمہارا کیا بگاڑا۔

(۳) اُس کی آنکھیں دُکھتی ہیں۔

(۴) زبان سنبھال کر رکھو۔

(۵) اُس نے اپنے تئیں بڑے خطرے میں ڈال لیا ہے۔

(۶) وہ ہر روز بلا ناغہ کثرت کرتا ہے۔

(۷) ڈاکوؤں نے سفر میں میرے ساتھی کے کپڑے اُتار دیئے۔

(۸) مجھے کپڑے تبدیل کر لینے دو۔

(۹) سکول کی زندگی واقعی ایک بڑی نعمت ہے۔

(۱۰) شاعروں نے بڑھاپے کو شام کے ساتھ تشبیہ کیا ہے۔

(۱۱) اُس کی باتوں میں نہ آنا۔

(۱۲) مجھے اُس کا ایک روپیہ دینا ہے

# میٹرکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے

## نمبر ۱۱

سوال ۱:- فعل معطوف اور فعل معاون کی تعریف کرو۔ اور مثالیں دو۔

سوال ۲:- نیچے لکھے ہوئے فقروں کو مکرر لکھو۔ اور الفاظ مخطط کی بجائے اُن کے حاصل مصدر استعمال کرو۔

(۱) برائے حفظِ صحت خفتن لازم است۔

(۲) برائے دیدن من عبدالروف آمدہ بود۔ امامن خانہ نبودم

(۳) از مرگ گریختن ممکن نیست۔

(۴) آزمودہ را آزمودن جہل است۔

(۵) پس از شستن پیراہن را در بر کردم۔

سوال ۳:- اسم فاعل بنانے کے قاعدے مثالوں کے ساتھ لکھو۔

سوال ۴:- مندرجہ ذیل جملوں کو مناسب حروف کے ذریعہ سے ملاؤ۔

(۱) دکتوران در معالجش پرداختند۔ سودے نہ بخشید۔

(۲) وزیر این سخن شنید۔ وزیر خشمگین شد۔

(۳) ہر کہ ــــ مرا باید۔ کہ تکلیف خود شناسد۔

سوال ۵:- مرکب تام و مرکب ناقص کی تعریف مع امثلہ کے کرو۔

سوال ۶:- مندرجہ ذیل الفاظ کے ساتھ مناسب مضاف الیہ لگاؤ۔

مو۔ کتاب۔ دانہ۔ رقیمہ۔ عصا۔ قوت۔

سوال ۷:- مرکب اضافی و مرکب توصیفی میں کون کونسے اجزا مشتمل ہیں۔ مثالوں سے سمجھاؤ۔

سوال ۸ ترکیب نحوی کرو۔

خوش الحان طائرے دربوستانے
بشاخے ریخت طرح آشیانے

سوال ۹ فارسی میں ترجمہ کرو۔

(۱) ایک دفعہ کسی شخص کے پیٹ میں درد ہوا۔ حکیم کے پاس گیا۔ اور اپنی تکلیف بیان کی۔ حکیم نے سبب پوچھا۔ اس نے کہا۔ میں نے جلی ہوئی روٹی کھائی تھی۔ حکیم نے اپنے نوکر کو حکم دیا۔ کہ اس شخص کی آنکھ میں سرمہ ڈالے۔ بیمار یہ سن کر آپے سے باہر ہو گیا۔ بولا۔ حکیم صاحب میں تو پیٹ کے درد سے مرا جاتا ہوں۔ اور آپ آنکھ کا علاج تجویز کرتے ہیں۔ حکیم نے کہا۔ پہلے تمہاری آنکھوں کا علاج کرنا چاہیے۔ تاکہ جلی ہوئی روٹی دیکھ سکو۔ اور آئندہ اس سے پرہیز کرتے رہو۔

(ب) (۱) ماں بچے کو دودھ دے رہی ہے۔

(۲) یہاں حقہ یا سگریٹ پینا منع ہے۔

(۳) لاری کی ایک درخت سے ٹکر لگ گئی۔

(۴) خاطر جمع رکھیں۔ جو کچھ بھی میں آپ کے لئے کر سکتا ہوں۔ کروں گا

(۵) کل رات موسلا دھار مینہ برسا۔

(۶) اس کے پیٹ میں تو بات ہضم نہیں ہو سکتی۔

(۷) بادل گرج رہا ہے۔ بجلی چمک رہی ہے۔

(۸) یہ ٹوپی تمہارے سر پر ٹھیک نہیں آتی۔

(۹) شیر باز پر چوری کا الزام لگا رہے ہیں۔

(۱۰) وہ فقیر ایک آنکھ سے اندھا اور ایک ٹانگ سے لنگڑا ہے۔

(۱۱) ہلکی ہلکی بارش ہو رہی ہے۔

# میٹریکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے

## نمبر ۱۲

سوال ۱ مبین اور عطفِ بیان ۔ مسند الیہ اور مسند کی تعریف مع امثلہ کے کرو ۔

سوال ۲ مفعول کی اقسام مع امثلہ بیان کرو ۔

سوال ۳ متعلقاتِ فعل سے کیا مراد ہے ۔ ان کی کم از کم تین اقسام لکھو ۔ اور ہر ایک کی دو دو مثالیں دو ۔

سوال ۴ مرکبِ اضافی و مرکبِ توصیفی میں کیا فرق ہے ؟

سوال ۵ غلط فقرات کی درستی کرو ۔

(۱) ایں اسب از چہ قیمت خریدہ ؟

(۲) او طفل تو را چہ گفتہ بود ۔

(۳) ایں ہمہ شخص است ۔ کہ او را دیرونہ در دنیا تہ دیدم ۔

(۴) محمود از احمد نیکو است ۔

سوال ۶ حسب ذیل لاحقوں سے اسم ظرف بناؤ ۔

لاخ ۔ دان ۔ گاہ ۔ کدہ ۔ زار ۔ ستان ۔

سوال ۷ چند ایسے مصادر لکھو ۔ جو لازم اور متعدی دونو معنوں میں استعمال ہوتے ہیں ۔

سوال ۸ گفتن مصدر سے فعل مستقبل مجہول صیغہ واحد غائب ۔ ماضی مطلق معروف ۔ صیغہ جمع حاضر ۔ اور فعل مضارع مجہول صیغہ واحد متکلم بناؤ ۔

سوال ۹ فارسی میں ترجمہ کرو ۔

(۱) ایک کوا کہیں سے روٹی کا ٹکڑا لے کر اڑا اور ایک درخت پر جا

بیٹھا۔ اچانک ایک لومڑی وہاں آگئی۔ کوّے کے منہ میں روٹی کا ٹکڑا دیکھا منہ میں پانی بھر آیا۔ دل میں کہنے لگی۔ کہ اگر یہ ٹکڑا مجھے مل جائے۔ تو کیا ہی اچھی بات ہے۔ یہ سوچ کر لومڑی درخت کے نیچے بیٹھ گئی۔ اور کوّے سے کہا۔ میں نے تم سے زیادہ خوبصورت پرندہ دُنیا بھر میں نہیں دیکھا۔ لیکن میں نے آج تک تمہارا راگ نہیں سُنا۔ کیا تم کو گانا بھی آتا ہے۔ کوّا لومڑی کی باتوں میں آگیا۔ منہ کھول کر زور زور سے کائیں کائیں کرنے لگا۔ روٹی کا ٹکڑا زمین پر گر پڑا۔ لومڑی فوراً اُٹھا کر چٹ کر گئی۔ اور ہنستی ہوئی چلی گئی۔ ہنسنے کی آواز سُن کر کوّا سمجھا۔ کہ خوشامد کی باتوں میں آکر روٹی کا ٹکڑا کھو دیا۔

(ب) (۱) اِس کتاب کی ایک دھیلہ بھی قیمت نہیں۔

(۲) میری بات تو اُسے بُری لگتی ہے۔

(۳) فارسی کی کتاب کہاں تک پڑھی ہے؟

(۴) یہ کوئی اتنا بڑا کام نہیں ہے۔

(۵) ذرا ٹھہریئے۔ کہاں جا رہے ہو۔ میں آپ کے ساتھ چلتا ہُوں۔

(۶) میں نے اُس کی ٹانگ پکڑی۔ اور چت گرا دیا۔

(۷) اپنے نوکروں کو ڈانٹا۔ کہ اس کے بعد آنے والوں کے ساتھ اس طرح سلوک نہ کریں۔

(۸) برات کے موقعہ پر آتشبازی چلائی جاتی ہے۔

(۹) مجھے ایک تجویز سُوجھی۔

(۱۰) اُس کے سب دانت قائم ہیں۔

# میٹرکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی۔اے
# نمبر ۱۳

سوال ۱: بدل و مبدل منہ۔ تاکید و مؤکد۔ حال اور ذوالحال کی تعریف کرو۔ اور مثالوں سے سمجھاؤ۔

سوال ۲: جملہ اسمیہ اور فعلیہ میں کیا فرق ہے۔ مثالوں سے واضح کرو۔

سوال ۳: مندرجہ ذیل میں "و" کن معنوں میں استعمال ہوا ہے۔

(۱) آمد و رفت۔ (۲) پسرو۔ (۳) ولیکن۔ (۴) ہندو۔ (۵) او فتاد۔

سوال ۴: ان کے متضاد یا متقابل الفاظ لکھو۔

آئندہ۔ ہجو۔ سکون۔ خشک۔ خیر۔ شیریں۔ علم۔ عرض۔ کفر۔ مفرد۔

سوال ۵: ترکیب نحوی کرو۔

بناہائے آباد گردد خراب ز باران و از تابش آفتاب

سوال ۶: فعل لازم اور متعدی کی پہچان کیسے کی جا سکتی ہے؟

سوال ۷: فعل ماضی کی اقسام مع امثلہ کے لکھو۔

سوال ۸: مندرجہ ذیل میں سے واحد کی جمع اور جمع کے واحد لکھو۔

حضرت۔ مراسلات۔ کمال۔ آفات۔ آئندہ۔ قطرات۔ قصبات۔ بندہ۔ احباب۔

سوال ۹: فارسی میں ترجمہ کرو۔

(۱) تھوڑا عرصہ گزر چکنے کے بعد گویے نے امیر سے انعام مانگا۔ اس نے ڈاڑھی پر ہاتھ پھیر کر کہا۔ ہمارا یہ دستور ہے۔ کہ جب کسی کو انعام دیتے ہیں۔ تو ڈاڑھی پر ہاتھ پھیر کر دیکھ لیتے ہیں۔ جتنے بال ہاتھ میں آجائیں۔

اُتنے ہی روپے اُس کو دے دیتے ہیں۔ دیکھو! تمہاری قسمت میں کچھ نہیں ہے۔ اس لئے ایک بال بھی نہیں آیا۔ گوپے نے کہا۔ اجی! یہ بھی کوئی قاعدہ ہے۔ انصاف تو یہ ہے۔ کہ ڈاڑھی ہو آپ کی۔ اور ہاتھ ہو میرا۔ تو پھر دیکھیں۔ کہ میری قسمت کیسے کھلتی ہے۔ امیر یہ سن کر بہت ہنسا۔ اور اُسے بہت سا انعام دے کر روانہ کیا۔

(ب) (۱) دیر ہو رہی ہے۔ ذرا پاؤں اُٹھاتے چلو۔

(۲) مجھے یہ چٹھی پڑھ کر سنانا۔

(۳) وہ سُنی سُنائی باتوں پر یقین کر لیا کرتا ہے۔

(۴) بجلی جگا دو۔

(۵) تم زمین پر کیوں لیٹتے ہو؟

(۶) ولایتی ڈاک منگلوار کو جاتی ہے۔

(۷) میرے لئے آٹھ آنے کی مٹھائی لاؤ۔

(۸) اُس کے پاؤں پر موچ آ گئی ہے۔

(۹) مونٹ ایورسٹ ہمالیہ پہاڑ کی سب سے اونچی چوٹی ہے۔

(۱۰) کپڑے سوکھنے کے لئے دھوپ میں ڈال دو۔

(۱۱) ایرانی لوگ "نوروز" کو ماہ حمل کے آغاز میں مناتے ہیں۔

---

# میٹریکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے

## نمبر ۱۴

سوال ۱ - اعداد ترتیبی - اعداد کسری - اعداد ضعفی کی تین تین مثالیں دو۔

سوال ۲؎ اسم عدد اور صفت عددی میں فرق بتاؤ - اور مثالوں سے واضح کرو -

سوال ۳؎ فعل کی اقسام مع امثلہ کے لکھو -

سوال ۴؎ ان سے حاصل مصدر بناؤ -

آمیختن - بریدن - پیبدن - ترسیدن - جستن - چکیدن - خواستن -

دویدن - سنودن - شنیدن - کاویدن - گرفتن -

سوال ۵؎ مندرجہ ذیل کون سے مرکب ہیں -

جاہ وجلال - کتاب مکند لال - انار نرش - مے کدہ - چہار فیل - امرتسر -

سوال ۶؎ ان غلط فقرات کو درست کرکے لکھو -

(۱) با بدحالا چہ کرد؟

(۲) محال است - کہ ہنرمند بمیرند - وبے ہنر جائے ایشاں گیرد -

(۳) یکے از ملوکِ خراسان سلطان محمود را بخواب دیدند -

سوال ۷؎ حسب ذیل الفاظ کی عربی جمع بتاؤ -

مُلک - مِلک - مَلِک - مَلَک - حکم - حکیم - حاکم -

سوال ۸؎ مندرجہ ذیل مرکبات میں اضافت کی کونسی قسمیں ہیں :-

خرِ احمد - درختِ سیبا - خاتمِ طلا - گنجِ قاروں - رستمِ زال - تیرِ نگاہ -

مُرغِ وہم - مدرسۂ ما - ہوائے گلشن - قافلہ سالار -

سوال ۹؎ مندرجہ ذیل مصادر سے اسم فاعل اور حاصل مصدر بناؤ -

کردن - آفریدن - رفتن - بخشیدن - جستن - پریدن -

سوال ۱۰؎ فارسی میں ترجمہ کرو -

(۱) ایک پارسا نے کسی پہلوان کو دیکھا - کہ غصے کے مارے منہ سے جھاگ آرہی ہے - اُس نے لوگوں سے پوچھا - کہ اسے کیا ہوا - وہ بولے کہ فلاں شخص نے اُسے گالی دی ہے - یہ سن کر پارسا کہنے لگا - یہ کمینہ منوں بوجھ اُٹھا لیتا ہے - مگر ذرا سی بات برداشت نہیں کر

سکتا - جو اپنے نفس کا مغلوب ہو - اُسے جوانمری کا دعوےٰ شایاں نہیں -

(ب) اسلام علیکم - وعلیکم السلام - آپ کا مزاج اچھا ہے؟ جناب کی مہربانی سے اچھا ہے - چھوٹے بڑے راضی ہیں - الحمد للہ - آپ کی جان کو دُعا دیتے ہیں - کل میں منتظر رہا - آپ تشریف نہ لائے؟ بہت افسوس ہے - موقعہ نہ ملا - اس وجہ سے کہ کل بہت برف پڑی - اور بارش بھی ہوئی - معافی چاہتا ہوں - حاضر نہیں ہو سکا - علاوہ بریں میرا گھر بھی بہت دُور ہے -

(ج) (۱) آپ پیدل چلنا چاہتے ہیں - یا سواری میں -
(۲) اس میں تھوڑا سا دُودھ ملاؤ -
(۳) کوچوان سے کہدو - کہ گاڑی کے آگے گھوڑا جوتے -
(۴) ایک سیر انگور کتنے کو دیتے ہو -
(۵) تم مجھ سے دو گنی کتابیں رکھتے ہو -
(۶) کس چیز کی خواہش ہے؟
(۷) بجلی بجھا دو -
(۸) آپ میری بات کیوں کاٹتے ہیں؟
(۹) میں عجیب الجھن میں پڑ گیا ہوں -
(۱۰) بکرے کی ماں کب تک خیر منائے گی -

# میٹرکولیشن ٹیسٹ پیپر پرچہ فارسی اے نمبر ۱۵

سوال ۱۔ ضمیر متصل وضمیر منفصل ۔ ضمیر مستتر و ضمیر بارز میں کیا فرق ہے۔ مثالوں سے واضح کرو۔

سوال ۲۔ کسرہ ۔ فتح ۔ ضمہ ۔ جزم ۔ شد ۔ اور تنوین کسے کہتے ہیں ۔ ہر ایک کی مثال حوالہ قلم کرو۔

سوال ۳۔ اسم فاعل اور صفت مشبّہ ۔ نفی اور نہی میں فرق بتاؤ۔

سوال ۴۔ ان الفاظ میں "ک" کن معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔

(ا) مُرغک ۔ مردک ۔ خوشترک ۔ طفلک ۔

(ب) فعل لازم سے متعدی بنانے کے قواعد لکھو۔

سوال ۵۔ مندرجہ ذیل گرامر میں کیا ہیں؟

کاروانسرائے ۔ دریچہ ۔ رفتار ۔ مخند ۔ آنچہ ۔ صریر ۔ جماعت ۔ صبح ۔ کردن ۔ مے رفت ۔ خریدہ باشد ۔ خرمگس ۔ مسواک ۔

سوال ۶۔ فارسی میں اسمائے مشتق کونسے ہیں ۔ ہر ایک کی مثال دو؟

سوال ۷۔ عربی کے اوزان ۔ اسم فاعل ۔ فاعل ۔ تفعل ۔ مفاعل اور منفصل کی تین تین مثالیں دو۔

سوال ۸۔ (ا) ان کی جمع لکھو۔

مرآۃ ۔ اکبر ۔ دلیل ۔ عقیدہ ۔ مدرسہ ۔ شعاع ۔ ہمت ۔ قید ۔

(ب) ان کے واحد لکھو۔

حوائج ۔ سوانح ۔ قبائل ۔ ادعیہ ۔ محن ۔ معارک ۔ لذائذ ۔ رسل ۔ امزجہ ۔

سوال ۹ فارسی میں ترجمہ کرو:-

(۱) یہ پھول بیچنے والی ایک نوجوان لڑکی تھی - جو صورت شکل دل سب کچھ رکھتی تھی - لیکن مادر زاد اندھی تھی - یونان اِس کا وطن تھا - اور اٹلی میں لونڈی ہو کر ایک ظالم آقا کے ہاتھ فروخت ہوئی تھی - آقا نے یہ خدمت بنا رکھی تھی - کہ صبح شام شہر کے خاص بازار میں پھول بیچا کرے - اور اس سے جو آمدنی ہو - وہ آقا کے حوالہ کرے - یہ لڑکی روز باغوں سے پھول توڑ کر لاتی تھی - اور ٹوکری میں سجا کر بازار میں جا کھڑی ہوتی تھی - ایک ہاتھ میں ٹوکری لٹکا دوتارہ بجاتی تھی - اور گیت گا گا کر پھول بیچا کرتی تھی اکثر امیرزادے امیرزادیاں شہر کے تیکھے ترچھے جوان چلتے چلتے اُس کا گیت سننے کھڑے ہو جاتے تھے - اور سب کو اُس کے حال پر رحم آتا تھا - اور پھول خرید لیا کرتے تھے -

(ب) ایک گدھے والا اپنے گدھے لئے ہوئے گلی سے گزرا - آم کے چھلکے پڑے تھے - گدھے نے سونگھ کر چھوڑ دیئے - حکیم صاحب نے کہا - دیکھئے آم ایسی چیز ہے - جسے گدھا بھی نہیں کھاتا - مرزا نے کہا بیشک گدھا نہیں کھاتا -

(ج) (۱) وہ دریا میں کود پڑا - اور اُس نے اپنی جان کو خطرے میں ڈال کر بچے کی جان بچا لی -

(۲) ہاتھی کو دیکھ کر گھوڑا بدک گیا - اور دیوانہ وار بھاگ پڑا -

(۳) صبح مطلع صاف تھا - ابھی یکایک آسمان پر سیاہ بادل چھا گیا - اور موسلا دھار مینہ برسنے لگا -

(۴) شہر میں منادی کرا دو - کہ کل شام کالج کے ہال میں جلسہ ہوگا -

(۵) وہ بیچارہ مایوسی سے ہاتھ ملنے لگا - لیکن اب پچھتانے سے کیا فائدہ؟

# پرچہ فارسی۔ اے

## ۱۹۳۷ء

سوال ۱ مفصلہ ذیل الفاظ میں سے جو لفظ جمع ہے۔ اس کا واحد اور جو واحد ہے اس کی عربی جمع لکھو۔ (بارہ لفظ سے زیادہ مت لکھو)

کتب۔ مدارس۔ نرائقں۔ صحیفہ۔ اجساد۔ نفس۔ تقریر۔ یوم۔ جوانب۔ ملک۔ خلیفہ۔ امیر۔ جامع۔ عساکر۔ سیف۔ قلب۔ سلطان۔ لسان۔

سوال ۲ مفصلہ ذیل ناتمام فقرات کو موزوں الفاظ سے مکمل کرو۔

گویند روزی عیسے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ می گذشت الہی۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ایشان دو چال ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وسخنی پرسید بہ نرمی و۔ ۔ ۔ ۔ ۔ جوابش باز۔ ۔ ۔ ۔ ان شخص آغاز بدخوئی۔ ۔ ۔ فرشتہ اینجی۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اما چند آنکہ او نفرین مے کرد۔ ایشان تحسین۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

سوال ۳ اسم فاعل یا حاصل مصدر بنانے کے قاعدے لکھو۔ اور مثالیں دو۔

سوال ۴ مصدر "رفتن" سے فعل مستقبل معروف و مجہول کی گردانیں لکھو۔ اور مفصلہ ذیل مصادر میں سے کسی آٹھ کے مضارع لکھو۔

کشتن۔ گفتن۔ شستن۔ شکستن۔ سوختن۔ کشیدن۔ جستن۔ پرسیدن۔ ساختن۔ پیوستن۔ دمیدن۔ رسیدن۔

سوال ۵ مفعول بہ کسے کہتے ہیں۔ اور اس مفعول کے ساتھ "را" کے استعمال کے کیا قاعدے ہیں۔

سوال ۶ ذیل کے کسی ایک شعر یا فقرہ کی ترکیب نحوی کرو

بناہائی آباد گردد خراب ‍ ‍ ‍ ‍ ز باران و از تابش آفتاب

زمین را بگہدار تابندہ ماہ | بداد و بلشکر بیاراست شاہ
داد و نعمان منذرش یاری | در طلب کردن جہانداری

اسم رسم من ازیں جہت از اسم رسم علمائے دگر افضل خواہد شد۔

سوال ۷ مفصلہ ذیل کے عربی اوزان لکھو۔

استشہاد۔ مقاتلہ۔ تقسیم۔ ادراک۔

سوال ۸ فارسی میں ترجمہ کرو۔

(الف) ابراہیم علیہ السلام نمرود کے عہد میں پیدا ہوئے۔ جو ایک ظالم و جابر بادشاہ تھا اور خدائے برتر کی ہستی سے انکار کرتا تھا۔ اس زمانے میں بُت پرستی بہت زوروں پر تھی۔ ابراہیم علیہ السلام چونکہ خدا پرست انسان تھے۔ اُن کو یہ بات بہت بُری لگی۔ کہ لوگ حقیقی معبود کو چھوڑ کر اپنے ہاتھ سے بنائی ہوئی پتھر کی چیزوں کی پرستش کریں۔ اس لئے ایک دن بُت خانہ میں جا کر تمام بُتوں کو توڑ دیا۔ جب نمرود نے یہ بات سُنی۔ تو وُہ بہت غصے ہوا۔ حکم دیا۔ کہ حضرت ابراہیم کو آگ میں ڈال دیں۔ لیکن خُدا کے فضل سے وُہ آگ ان کے واسطے گلزار بن گئی۔ اور وُہ صحیح و سلامت باہر نکل آئے۔ لوگ اس واقعہ سے بہت حیران ہوئے۔

(ب) (۱) کیا ہی اچھا ہوتا۔ اگر میں چوہا ہوتا۔ اور بلوں میں دوڑتا پھرتا۔

(۲) ماں بچے کو گود میں لئے بیٹھی ہے۔ باپ بیٹھا حقہ پی رہا ہے۔

(۳) کیا خُدا نے تم کو اس لئے پیدا کیا ہے۔ کہ تم گناہوں کی زندگی بسر کر کے اپنے نامۂ اعمال کو سیاہ کرو۔

(۴) اس بات میں کوئی نیکی نہیں۔ کہ تم اپنا منہ مشرق کی طرف کرو۔ یا مغرب کی طرف۔ بلکہ نیکی یہ ہے۔ کہ تم لوگوں کے ساتھ بھلائی سے پیش آؤ۔

(۵) زید نے اس کو مار مار کر ادھموا کر دیا۔ لیکن پھر بھی وُہ اپنا

قصور ماننے سے انکار ہی کرتا رہا۔

# پرچہ فارسی اے

## ۱۹۳۸ء

سوال ۱ ترکیب نحوی کرو۔

کشتی دہ ہر نفس صد گونہ خواری
ز چنگال عقاباں شکاری

یا

بنالید درویشے از ضعف حال
بر تند خوئے خداوند مال!

سوال ۲ داماد۔ خروس اور بندہ کے مونث اور پری۔ زن اور مادیاں کے مذکر لکھو۔

سوال ۳ نیچے لکھی ہوئی عبارت کو موزوں الفاظ سے مکمل کرو۔

عابدے ___ حکایت کنند ___ شبے دہ من ___ خوردے۔ و ___ سحر ___ نماز ایستادے۔ صاحبدلے ___ وگفت ___ اگر نیم نان بخوردے۔ و بسیار ___ فاضل تر بودے۔

سوال ۴ مندرجہ ذیل فقروں کو درست کرکے لکھو۔

(۱) اکنوں دہلی دور است۔

(۲) دو کساں دشمن ملک و دین است۔

(۳) بمبئی از ہمہ شہرہائے ہندوستان بزرگ است۔

(۴) ہر چہ آمد عمارت نو ساخت۔

سوال ۵۔ اِن الفاظ میں جو واحد ہیں۔ ان کی جمع اور جو جمع ہیں ان کی واحد لکھو۔
دولت۔ قواعد۔ مزاج۔ جرائم۔ سیرت۔ احرار۔ طفل۔ اکابر۔ ملت
آداب۔

سوال ۶۔ مندرجہ ذیل مرکبات میں اضافت کی کون کون سی قسم پائی جاتی ہے۔
شہر لاہور۔ مدرسہ ما۔ چشم نرگس۔ جام شراب۔

سوال ۷۔ (الف) فارسی میں فعل مجہول کیسے بنتا ہے۔ گرفتن مصدر سے ماضی احتمالی۔
مجہول۔ فعل حال مجہول بناؤ۔

(ب) مندرجہ ذیل مصادر سے فعل مضارع بناؤ۔ خُفتن۔ شنیدن۔ رستن۔
رُستن۔ رَفتن۔ رُفتن۔

سوال ۸۔ (الف) فارسی میں اسم ظرف مکان کیونکر بنتا ہے۔ مثالوں سے واضح
کرو۔

(ب) الف کن کن معنوں میں مستعمل ہوتا ہے۔

سوال ۹۔ فارسی میں ترجمہ کرو۔

(ا) (۱) آؤ میدان میں چل کر کھیلیں کودیں۔

(۲) بلی کو دیکھتے ہی کبوتر اڑ گیا۔

(۳) سچ بتاؤ۔ تم نے اسے کہاں دیکھا تھا۔

(۴) آج کا کام کل پر مت ڈالو۔

(ب) ایک اندھا اندھیری رات میں گھڑا کندھے پر اور چراغ ہاتھ پر رکھے بازار
سے جا رہا تھا۔ ایک شخص نے اس سے کہا۔ اے احمق تیرے لئے دن
اور رات یکساں ہے۔ پھر چراغ سے تجھے کیا فائدہ۔ اندھے نے سن کر
جواب دیا۔ کہ چراغ میرے لئے نہیں۔ بلکہ تیرے لئے ہے۔ کہ تو اندھیری
رات میں میرا گھڑا نہ توڑ ڈالے۔

(ج) برسات کا موسم ہے۔ ہوا چل رہی ہے۔ مغرب سے گھٹا اُٹھتی ہے۔ بجلی چمک رہی ہے۔ بادل گرجتے ہیں۔ بوندیں برستی ہیں۔ کبھی کبھی اولے بھی پڑتے ہیں۔ جس طرف دیکھو۔ پانی ہی پانی نظر آتا ہے۔ کتنا خوشگوار موسم ہے۔

---

# پرچہ فارسی۔ اے

## سنہ ۱۹۳۹ء

سوال ۱۔ ترکیب نحوی کرو۔

ع درین گرداب بے پایاں منہ بامہ شکم بر دل

سوال ۲۔ (ا) ذیل کے فقروں کی صحت کرو۔ اور اس کی وجہ بھی بیان کرو۔

(۱) آنچہ دروغ گوید۔ اعتماد را نشاید۔

(۲) عمرِ شما چندیں است۔

(۳) من دی روز در لاہور خواہد رفتم۔

(ب) ذیل کے فقرات کی موزوں الفاظ سے تکمیل کرو۔

(۱) ہر کہ بدی کند . . . . . . .

(۲) حاکم را باید کہ . . . . . . .

(۳) علم بیا موزتا . . . . . . .

سوال ۳۔ مندرجہ ذیل الفاظ سے اسم صفت بناؤ۔

(ا) شرافت۔ سیاہی۔ لاہور۔ بلندی۔

(ب) مندرجہ ذیل سے اسم تصغیر بناؤ۔

طفل - در - مرد - مشک -

سوال ۴ (الف) چار ایسے مصدر بتاؤ - جو لازم اور متعدی ہر دو معنوں میں آتے ہوں -

(ب) ذیل میں چند مصادر درج کیئے جاتے ہیں - اِن کے فعل مستقبل مجہول - صیغہ واحد حاضر اور فعل مضارع معروف صیغہ جمع متکلم تحریر کرو -

آفریدن - نگریستن - دیدن - آسودن - کشتن - کردن - گرفتن - خوردن

(صرف چھ مصادر کے مطلوبہ صیغے درکار ہیں)

سوال ۵ اِن الفاظ میں جو جمع ہیں - اِن کے واحد اور جو واحد ہیں - ان کی جمع تحریر کرو -

دیوانہ - ارکان - حقوق - پارسا - اقوال - کتاب - قبائل - اخبار -

سوال ۶ (الف) مندرجہ ذیل جملوں میں مصدر کی بجائے حاصل مصدر استعمال کرکے انہیں دوبارہ لکھو -

(۱) از مرگ گریختن ممکن نیست -

(۲) جوان مرد باش - گریستن کارِ زنان است -

(۳) جناب بندہ! آزمودن شرط است -

(ب) نیچے لکھے ہوئے فقروں کو غور سے پڑھو - اور بتاؤ - کہ ان میں چہ کن کن معنوں میں استعمال ہوا ہے -

(۱) چہ بر تخت مردن - چہ بر روئے خاک -

(۲) چہ حاجت است عیاں را باستماع و بیان -

(۳) چہ قابلیت داری - کہ بر دیم آئی -

سوال ۷ ذیل میں چند جملے لکھے جاتے ہیں - ان کو اس طرح سے ملاؤ - کہ یہ ایک مسلسل عبارت بن جائے -

یکے دزد بود - یکے پارسا بود - دزد بخانۂ پارسا رفت - دزد ہر چند مال را

تلاش کرد - دزد چیزے نیافت - دزد دلتنگ شد - پارسا را خبر شد - پارسا بر گلیمی خفتہ بود - پارسا گلیم را برداشت - پارسا گلیم را در راہ دزد نہاخت پارسا خیال کرد - کہ دزد محروم نشود ۔

سوال ۶ - فارسی میں ترجمہ کرو -

(ا) (۱) اگر وہ کام کرتا تو ضرور کامیاب ہو جاتا -

(۲) دوست وہ ہوتا ہے - جو آڑے وقت کام آئے -

(۳) لڑکے اسی باغ میں کھیلنا چاہتے ہیں -

(۴) جو تیرے ہاتھ میں ہے - مجھے دیدے -

(۵) خدا ساتھ ہو - تو پھر کیا غم ہے -

(۶) اس کمرے کے باہر نہ جا -

(ب) ایک دن ہمایوں بادشاہ غمگین تھا - اسی حالت میں اس کی آنکھ لگ گئی - خواب میں کیا دیکھتا ہے - کہ ایک بزرگ اس کے پاس آئے - وہ سر سے لے کر پاؤں تک سبز لباس پہنے ہوئے اور ہاتھ میں عصا لئے ہوئے تھے - آپ ہمایوں کے سرہانے آئے - اور فرمانے لگے - غم نہ کر - مردوں کی طرح دلیرانہ کوشش کر - برے دن ختم ہو جائیں گے - خدا تجھے ایک بیٹا دے گا - اس کا نام جلال الدین اکبر رکھنا - وہ بڑا ہی صاحبِ اقبال ہوگا - ہمایوں نے پوچھا - آپ کون ہیں - انہوں نے جواب دیا - کہ میں احمد جام ہوں - اور تیرا یہ لڑکا میری نسل سے ہوگا -

(ج) سورج ڈوب گیا - شام ہوگئی - سرخی غائب ہو رہی ہے - دیا جلاؤ - ذرا دیکھو - تارے کس طرح چمک رہے ہیں - چاندنی کیا بہار دکھا رہی ہے - طبیعت خود بخود کھلی جاتی ہے - چاند کے گرد ہالہ ہے - بارش ضرور ہوگی - آؤ آرام کریں - خدا نے رات آرام کے لئے بنائی ہے -

# پرچہ فارسی۔ اے

## سنہ ۱۹۴۰ئہ

سوال ۱؎ ترکیب نحوی کرو:۔

تولائی مردان این پاک بوم
برانگیختم خاطر از شام و روم

یا

تنور شکم دم بدم تافتن
مصیبت بود روز نایافتن!

یا

سکندر بدیوارِ روئین و سنگ!
بکرد از جہان راہ یاجوج تنگ

سوال ۲؎ اشعار ذیل میں سے کسی ایک کے اسم۔ فعل اور حرف علیحدہ علیحدہ کر کے لکھو:۔

گفتم میان عالم و عابد چہ فرق بود
تا اختیار کردی از آن این فریق را
گفت آن گلیم خویش بروں مے برد زموج
وین جہد مے کند کہ بگیرد غریق را

سوال ۳؎ مندرجہ ذیل الفاظ سے صفت نسبتی بناؤ:۔

(الف) ملتان۔ مکّہ۔ عیسیٰ۔ بدخشاں۔

(ب) مندرجہ ذیل جملوں میں موصوف کے آخر جہاں تم مناسب سمجھو علامت

صفیت لگاؤ۔

(۱) مردِ فقیر عصا بزرگ در دست دارد۔

(۲) در خانہ بسیار تنگ مے مانم۔

(۳) زن نیک حور جنت است۔

سوال ۴ (الف) فارسی مصدر کی علامت کیا ہوتی ہے۔ ایسی دو مثالیں زیر تحریر لاؤ۔ جہاں یہ علامت تو موجود ہو۔ مگر الفاظ مصدر نہ ہوں۔

(ب) بندش۔ پرورش۔ آشوب اور آزمائش حاصل مصدر ہیں۔ ان کے مصادر۔ فعل مضارع۔ واحد حاضر قلمبند کرو۔

سوال ۵ (۱) نیچے لکھے ہوئے فقروں اور مصرعوں کو غور سے مطالعہ کرو۔ اور بتاؤ۔ کہ ان میں "کہ" کن معنوں میں استعمال ہوا ہے۔

(۱) کہ گفتت بر دست رستم ببند۔

(۲) شنیدم کہ لقماں سیاہ فام بود۔

(۳) سیب نخوردم۔ کہ ترش بود۔

(ب) ذیل کے فقروں کی صحت کرو۔ اور اس کی وجہ بھی بتاؤ۔

(۱) دہ درویشاں در گلیمی بخفتند و دو پادشاہ در اقلیمی نگنجد۔

(۲) شما این صندلی از چہ قیمت خریدہ است۔

(۳) برادرم از برادرت بزرگ است۔

سوال ۶ ان الفاظ میں جو جمع ہیں۔ ان کے واحد اور جو واحد ہیں۔ ان کی جمع تحریر کرو۔

بیگم۔ کفار۔ گدا۔ علوم۔ اشراف۔ آلات۔ ہول۔ کریم۔ روح۔ کرم نصیحت۔ نبی۔

سوال ۷ ذیل کی عبارت کو موزوں الفاظ سے مکمل کرو۔

کسے مژدہ ........ نوشیرواں ........ بود ........ گفت ........

که فلاں دشمن . . . . . خدا تعالےٰ برداشت . . . . . . ہیچ شنیدی . . .
. . . . مرا فرو خواہد . . . . . . . .

سوال ع۸ ذیل میں چند جملے لکھے جاتے ہیں - ان کو اس طرح سے ملاؤ - کہ یہ ایک مسلسل عبارت بن جائے -

شخصے بود - او ناخوش آواز بود - آں شخص قرآن مے خواند - صاحبدلی بود - آں صاحبدل بر و بگذشت - صاحبدل از آں ناخوش آواز پرسید - ترا مشاہرہ چند است - آں شخص گفت ہیچ - صاحبدل او را گفت - پس ایں زحمت چرا مے کشی - او جواب داد - من ایں قرآن بہر خدا مے خوانم - صاحبدل گفت از بہرِ خدا دیگر مخوان -

سوال ع۹ فارسی میں ترجمہ کرو -

(۱) (a) کتے نے مجھے رات بھر سونے نہ دیا -

(۲) اگر تم یہ کتاب خرید سکتے ہو - تو خرید لو -

(۳) سانپ کا کاٹا رسی سے ڈرتا ہے -

(۴) امیر آدمی کھانا کھا کر آرام کرتے ہیں -

(۵) ماں بچے کو گود میں لیے بیٹھی ہے - باپ حقہ پی رہا ہے -

(۶) بہادر سپاہی نے شیر مار ڈالا -

(ب) ایک رات چاند بی بی پہرہ دے رہی تھی - اسے محل کی چھت پر کسی کے پاؤں کی آہٹ سنائی دی - وہ تلوار لے کر محل کی چھت پر گئی - اس نے دیکھا کہ دو آدمی مسلح باہم سرگوشیاں کر رہے تھے - جونہی انہوں نے چاند بی بی کو اوپر آتے دیکھا - وہ چونکے - اور اس پر حملہ آور ہوئے - چاند بی بی نے بھی ان کے حملے کا ترکی بہ ترکی جواب دیا - زبردست مقابلہ کرنے کے بعد چاند بی بی دونوں کو قتل کرنے میں کامیاب ہو گئی - اس نے خدا کا شکر ادا کیا - ہر طرف سے اطمینان کر کے نیچے اتری - اور بدستور پہرہ دینے میں

مشغول ہوگئی۔

(ج) صبح کا وقت ہے۔ ہوا چل رہی ہے۔ سورج مشرق سے چڑھ رہا ہے۔ ننھے ننھے بچے منہ ہاتھ دھو کر ناشتہ کر رہے ہیں۔ کتابیں لے کر سکول جائیں گے۔ کل کا پڑھا ہوا سبق سنائیں گے۔ اور اُستاد سے آگے سبق پڑھیں گے۔ اچھے بچے جی لگا کر پڑھتے ہیں۔ اور وقت پر سکول میں حاضر ہوتے ہیں۔ تم بھی اچھے اور نیک بنو۔

وقتیکہ شاہ شجاع رہا نمود۔ زن شاہ شجاع گفت۔ کہ کوہ نور پیش تاجرے

در قندھار گرو است۔ ایں طور چندے از پرداخت دادن کوہ نور طفرہ

زد۔ عاقبت الامر بعد از تہدیدات و توبیخ ہائے سخت راجہ رنجیت سنگھ

شاہ شجاع از راہِ جبر کوہ نور را تسلیم رنجیت سنگھ نمود۔

سوال ۲۔ (۱)، سید احمد خاں نے یورپ جانے سے پہلے انجمن ترجمہ قائم کی جس

کا مقصد ہندستانیوں کے دماغوں میں یورپین علوم کا نزدیک کرنا تھا۔ یعنی

اہلِ ہند کو علومِ فرنگی سے آشنا کرنا مقصد تھا۔ اس انجمن نے انگریزی زبان

کی چند مستند کتابوں کا ہندوستانی زبان میں ترجمہ کرکے عام لوگوں میں

اشاعت کی۔ حکومت برطانیہ نے اُس انجمن کو پورا شوق دلایا۔ یعنی بڑی

حوصلہ افزائی کی۔ اور اس خدمت کے صلہ میں سر سید احمد خاں کو ایک سنہری

تمغہ عطا کیا۔ ۱۸۹۸ء میں سر سید بنارس میں فوت ہوئے۔

(ب)، سر سید احمد خاں ہندوستان کے مسلمانوں کا ایک بڑا مربی گزرا ہے۔ اُس

کے دل میں قوم کے لئے کوٹ کوٹ کر درد بھرا تھا۔ اور اپنی قوم کی حالتِ زار

دیکھ کر چاہتا تھا۔ کہ اُس کی قوم بھی تعلیم و تربیت۔ دولت و ثروت میں اپنی

ہمسایہ قوم کے ہم پلّہ اور برابر ہو۔ جب اُس پر اچھی طرح واضح ہو گیا۔ کہ

مسلمانوں کے پیچھے رہنے کا سب سے بڑا سبب جہالت۔ تعصب اور

علوم فرنگی سے نفرت کا غلبہ ہے۔ تو اُس نے اپنی تمام قیمتی عمر اپنے دینی

بھائیوں کی اصلاح۔ بہبودی۔ تعلیم اور تعصب کے طلسم کے توڑنے پر

صرف کردی۔ آخر کار اُس کی یہ اَن تھک کوشش مشقتِ شاقہ اور بیش بہا

خدمت بار آور ہوئی۔ لہٰذا یورپ کی سیاحت سے واپسی پر اُس نے

ہندوستان کے مسلمانوں میں علوم جدید کی اشاعت عملی طور پر شروع کی۔

اور علی گڑھ (یو-پی) میں ایک اسلامیہ یونیورسٹی کی بنیاد رکھی۔ جو اب وسیع

پیمانہ پر چل رہی ہے۔ جہاں ہزاروں مسلمان تعلیم پا چکے ہیں۔ اور پا رہے ہیں۔

علی گڑھ یونیورسٹی کے علاوہ ان کی بے شمار تصانیف اسلامی تمدن پر موجود ہیں۔ جن سے اہل اسلام مستفیض اور مستفید ہو رہے ہیں ۔

سوال ۱۳ (ا) اہل عرب کسریٰ اور اہل یورپ کسروی کے نام سے اُسے پکارتے ہیں۔ اور اُس کے مرتبہ کی بلندی ہم سے زیادہ جانتے ہیں۔ یورپ کے جملہ مورخوں نے اُس بادشاہ کی بہت تعریف کی ہے۔ اور اُس کی عظمت کے بارے میں بہت کچھ کہا ہے۔ ایک اہل یورپ نے بے شمار تعریف کرنے کے بعد یوں لکھا ہے۔ کہ ہم نہیں لکھ سکتے۔ کہ نوشیروان عادل و رعیت پسند کا مرتبہ کس قدر تھا ۔

(ب) نوشیروان ایران کے مشہور عادل بادشاہ کا نام جو خسرو پرویز کا دادا تھا۔ اس بادشاہ کا عدل و انصاف ضرب المثل ہے۔ جناب رسول خدا اسی زمانہ میں متولد ہوئے ۔

اس کے نام کی وجہ تسمیہ یہ ہے۔ کہ نوشین" بمعنی شیریں اور "روان" بمعنی جان سے مرکب ہے۔ یا "نو" بمعنی نیا اور "شیر" مشہور درندہ سے مرکب ہے۔ یعنی جوان شیر ۔

سوال ۱۴ ایک شخص کو جنگل میں ایک پیاسا کتا ملا۔ جس میں تھوڑی سی زندگی باقی تھی۔ یعنی پیاس کی شدت سے جان بلب تھا۔

(۲) اُس نے خدمت کے لئے کمر باندھی۔ اور بازو کھولے۔ کمزور سسکتے کتے کو پانی کا گھونٹ پلایا۔

(۳) پیغمبر نے اُس آدمی کے حال سے اطلاع دی۔ کہ خداوند نے اُس کے گناہ معاف کر دیئے ہیں ۔

(۴) جس ذات (خداوند) نے کتے کے ساتھ کی ہوئی نیکی کو ضایع نہیں کیا۔ بھلا نیک مرد کے ساتھ نیکی کب ضایع ہوگی۔

(۵) خزانہ سے سونے کی تھیلیاں بخشنا اتنا تو اس کا کام نہیں ہے۔ جتنا کہ ہاتھ

کی کمائی ہوئی رقم سے ایک دینار کا دینا (قنطار - اس قدر سونا چاندی جس سے بیل کی کھال بھری جائے۔ (۲) ساٹھ سیر سونا یا چاندی)

(ب) (۱) وہ جگر کو سینے (چھید کرنے) والا تیر عقاب کے بازو پر لگا جس نے اُسے بلندی (آسمان) سے نیچے زمین پر گرا دیا۔

(۲) وہ زمین پر گر پڑا۔ اور مچھلی کی طرح تڑپنے لگا۔ اُس وقت اُس نے اپنے دائیں بائیں نظر ڈالی۔ یعنی اِدھر اُدھر دیکھا۔

(۳) اُسے یہ دیکھ کر حیرانی ہوئی۔ کہ ایک لکڑی اور لوہے میں یہ تندی تیزی اور اُڑنے کی طاقت کہاں سے آئی۔

(۴) جب اُس نے غور سے نظر کی۔ تو اُس نے اپنا پر اِس میں دیکھا۔ اور کہا۔ کہ ہم کس کی شکایت کریں۔ یعنی کس سے روئیں۔ کیونکہ جو کچھ ہم پر گذری ہے۔ وہ خود ہمارے اپنے اعمال کا نتیجہ ہے۔ یعنی اپنا کیا اپنے آگے آیا ہے۔

(۵) اے ناصر! تو غرور کو اپنے سر سے نکال دے۔ دیکھ کہ جس عقاب نے غرور کیا۔ اُس پر کیا گذری۔ یعنی اُس کا کیا نتیجہ نکلا۔

(ج) تکبر کے معنی ہے غرور۔ خودبینی۔ عُجب۔ گھمنڈ۔ ابھیمان۔ نخوت۔ خودپسندی۔ اکڑ۔ اور خود بخود بڑا ہونا۔ خواہ اُس میں عظمت۔ برتری و بزرگی کی صفات اوصاف نام کو بھی نہ ہوں۔ جو شخص غرور کرتا ہے۔ وہ ہر دو جہان میں ملعون ذلیل و رسوا ہوتا ہے۔ وہ ہرگز خوشی و کامیابی کا منہ نہیں دیکھتا۔ فرعون کو لیجئے۔ یہ بڑا متکبر تھا۔ آخر کار اپنے تکبر کی وجہ سے اپنی فوج سمیت بحیرہ احمر میں غرق ہو گیا۔ نمرود نے خدائی کا دعوے کیا۔ اور وہ دماغ میں ایک مچھر گھس جانے سے مر گیا۔ شیطان نے آدم کو سجدہ اور اُسکی برتری تسلیم نہ کرکے اپنی نافرمانی کا ثبوت دیا۔ اس لیئے درگاہِ الٰہی سے راندہ گیا۔ اور اُس پر ہمیشہ کی لعنت رہ گئی۔ جیسا کہ اس شعر سے واضح ہے۔

تکبر عزازیل را خوار کرد ۔۔۔ بزندانِ لعنت گرفتار کرد

پس اسے بنی آدم! تو غرور کو اپنے سر سے نکال دے۔ تاکہ تجھے بھی خود بین عقاب کی طرح غرور کا نتیجہ نہ بھگتنا پڑے۔

سوال ۵ الف ۔ اُٹھ اور دیکھ کہ باغ اور جنگل میں چاروں طرف پھول کھلے ہوئے نظر آتے ہیں۔ موسم بہار کی ہوا چلنے لگی۔ اور بلبل چہچہانے لگا۔ گل لالہ کھلا۔ حسن نے تازہ پھل چنا عشق نے نیا غم کھایا۔ یعنی باغ کا پھولوں کی شگفتگی کی وجہ سے حسن دوبالا ہو گیا۔ اور بلبل نے جو پھولوں پر عاشق زار تھے۔ اُسے اور غم عشق لاحق ہو گیا۔

---

# حل پرچہ فارسی (ب)

## نمبر ۶

سوال ۱ (الف) ۔ مجھے یاد ہے۔ کہ بچپن میں میں بڑا عبادت کرنے والا و رات کو جاگنے والا تھا۔ اور پارسائی و پرہیزگاری کا لالچی تھا۔ ایک رات باپ کی خدمت میں بیٹھا تھا۔ اور رات بھر آنکھیں نہ جھپکی تھیں یعنی نہ سویا۔ اور قرآن مجید بغل میں تھا۔ ایک گروہ ہمارے گرد سویا ہوا تھا۔ میں نے باپ سے کہا۔ کہ ان میں سے ایک بھی سر نہیں اُٹھاتا۔ کہ نماز دوگانہ (نماز شکرانہ) ادا کرے۔ غفلت کی نیند ان پر اس قدر طاری ہے۔ گویا کہ مُردہ ہیں۔ اُس نے (باپ نے) کہا۔ اے باپ کی جان! اگر تو بھی سو جاتا۔ تو اچھا تھا۔ بہ نسبت اس کے کہ تو لوگوں کی عیب جوئی کرتا۔

(ب) سلطان تاج الدین یلدز جس نے غزنی سے سلطان قطب الدین کے انتقال کے بعد لاہور کے مبارک شہر کو فتح کر لیا تھا۔ مقابلہ کیا۔ اور دونوں لشکروں

کے درمیان جنگ ہوئی۔خدائے پاک و بزرگ نے سلطان شمس الدین کو فتح بخشی سلطان تاج الدین اُس کے لشکر کے ہاتھ گرفتار و قید ہوا۔ سلطان شمس الدین نے اِسے موقوف کرکے علاقہ بدایوں میں بھیج دیا۔ چنانچہ وہ بھی وہیں قید میں مرگیا۔ سلطان تاج الدین کا مقبرہ بھی (خدا اُس کی دلیل کو روشن کرے) بدایوں کے علاقہ میں دریائے سوتھ کے کنارے پر ہے؛

| نمبر شمار | الفاظ | معانی |
|---|---|---|
| (۱) | مُتعبِد | عابد۔ بہ تکلیف عبادت کرنے والا۔ (اسم فاعل) |
| (۲) | شبخیز | شب بیدار۔ رات کو عبادت کرنے والا۔ شب بمعنی رات۔ خیز اُٹھ۔ امر۔ از مصدر خاستن (اسم فاعل)؛ |
| (۳) | مُولع | صاحب وَلَع۔ راغب۔ حریص۔ لالچی (اسم فاعل) |
| (۴) | برہم نہ بستہ | نہ جھپکی۔ |
| (۵) | در پوستین افتادن | عیب جوئی کرنا۔ نکتہ چینی کرنا۔ بدگوئی کرنا۔ عیب بیان کرنا۔ |
| (۶) | دستگیرہ | گرفتار۔ |
| (۷) | حظیرہ | مزار کا گنبد۔ قبرستان کی چار دیواری۔ مُراد مقبرہ۔ |

سوال ۲ (۱) یہ بھی۔ مختصر سیرت یا سوانح حیات ایشیا کے ایک بڑے شخص کی جس نے نہ تلوار سے فتوحات حاصل کی ہیں۔ نہ وہ ملکی لیڈر تھا۔ وزیر نہ امیر اور نہ ہی کسی پولیٹیکل جماعت کا پیشوا تھا۔ مگر اُس نے اپنے جاہل ملک جاہل متعصب اور بدبخت قوم کی جو خدمت کی ہے۔ اُس کے ساتھ گذشتہ سو سال میں کسی ایرانی کی خدمات مقابلہ نہیں کھاتیں۔ کیا یہ بات تقدیر میں نہیں ہے۔ کہ بدبخت ایران بھی ان تمام محی الدولہ (ملت کو زندہ رکھنے والا) اور محی الدولہ (حکومت کو زندہ رکھنے والا) کے عوض یعنی ان خطابات یافتگان

کی بجائے ایک سید احمد خاں پیدا کرے ؛

(ب) دُنیا کی قابلِ دید چیزوں میں سے ایک چیز نیاگرا کی آبشار ہے جو تمام دُنیا میں سب سے بڑی آبشار شمار کی گئی ہے۔ آبشار نیاگرا، شمالی امریکہ میں ملک کنیڈا اور صوبجات متحدہ کے درمیان تقریباً ۸۰ فرسنگ یعنی ۲۴۰ میل نیویارک کے مغرب کی طرف واقع ہے۔ اُس جگہ کے گرد و نواح میں جہاں یہ آبشار واقع ہے۔ کینیڈا اور صوبجات متحدہ کی سرحد فاصل کو بڑی تعداد میں جھیلیں کی شکل بناتی ہے۔ اور ان میں سے بہت بڑی پانچ ہیں۔

سوال ۳ (ا) (۱) میں نے ایک دفعہ اس کمزور بنیاد والے خاکی طلسم یعنی دُنیا فانی میں ایک دانا اُستاد سے سُنا۔

(۲) ایک خوش آواز پرندے نے کسی باغ میں ایک ٹہنی پر گھونسلے کی بنیاد ڈالی۔

(۳) کہ اچانک ایک بادل اٹھا۔ اور اُس سے ایک آگ برسانے والی عجیب بجلی پیدا ہوئی۔

(۴) اُس کے گھونسلے پر ایک چنگاری گرائی جس نے اُس کے عیش و آرام کے گھر کو بالکل جلا دیا۔

(۵) جب اُس نے غم بڑھانے والے آسمان کا یہ کھیل دیکھا۔ تو اُس نے دل سے بجلی کی طرح جہان کو جلا دینے والی آہ نکالی۔

(۶) نہ اُس میں اتنی طاقت تھی۔ کہ آسمان سے لڑے۔ نہ پاؤں تھے۔ یعنی نہ حوصلہ تھا۔ کہ زمانے سے بھاگ جائے۔ (یعنی بالکل مجبور تھا)

(ب) (۱) گلاب کے ہر پودے پر بلبل چہچہانے لگا۔ سرو کے ہر درخت پر چکور نے آوازِ بلند کی ؛

(۲) غافل مت ہو۔ کیونکہ بہار کے دن ہیں۔ پہاڑ اور جنگل از سرتا پا لالہ زار ہو گئے ہیں یعنی لالہ کا ... ہے

(۳) جہاں چین کے نگار خانہ کا رشک بن گیا ہے۔ یعنی جہاں میں گوناگوں پھول کھلے ہیں۔ جن کی وجہ سے نگار خانہ چین بھی حسرت کر رہا ہے۔ اور بادِ صبا ختن کی کستوری کو آستین میں چھپائے ہوئے ہے۔ (یعنی خوشبودار ہوا سارے جہان کو معطر کر رہی ہے)

(۴) زمانہ حضرت عیسےٰ کے دم جیسا اور عنبر کی سی خاصیت رکھنے والا ہے۔ زمین موسم بہار کی وجہ سے بہشت کی طرح سرسبز اور شاداب ہو گئی ہے۔ (حضرت عیسےٰ اپنے دم سے مریض کو تندرست اور مردہ کو زندہ کر دیتے تھے۔ گویا موسم بہار کے آنے سے مریض شفا پا رہے ہیں۔ اور سارا جہان خوشبو سے مہک رہا ہے۔ زمین رنگا رنگ کے پھولوں سے بہشت کی طرح بنی ہوئی ہے (۲) اردی بہشت = ایرانیوں کے ایک مہینے کا نام جو عین موسم بہار میں آتا ہے۔ ارد بمعنی مانند اور یائے مجہول کسرہ کے اشباع سے پیدا ہوئی ہے۔ یعنی بہشت کی مانند۔

(۵) بہاری بادلوں کی بارش شراب کی طرح خوشگوار ہے۔ اور نو بہاری بادل ہاتھ میں پیالہ لئے ہوئے ہے یعنی موسم بہار کی بارش شراب کی طرح نشہ آور ہے۔

سوال ۴۲ (۱) میں نے اس کے ہونٹ یعنی منہ کھولا۔ تا کہ میں اس کے دانت دیکھوں۔ حیرت کے ہانی کے سوا اس کے منہ میں کچھ نہ تھا۔
مطلب ہے۔ اس کے منہ میں دانتوں کا نہ ہونا اس کے بڑھاپے کی علامت ہے

(۲) میں نے اس سے کہا۔ تو اس دنیا میں کس کے زمانہ میں پیدا ہوا۔ اس نے کہا۔ اس وقت جبکہ جہان اور آدم کا بھی نشان نہ تھا۔

(۳) میں نے مکڑی کے جالے کے تار سے اس کے پاؤں میں پچھاڑی باندھ دی۔ لیکن اس رسی کو توڑنے کی بھی اس میں طاقت نہ تھی۔ یعنی گھوڑا اتنا کمزور تھا۔

(۴) ہوا کے چلنے سے اس کی کمر ٹوٹ گئی۔ بیچارے کو اس بھاری بوجھ

کے اٹھانے کی بھی طاقت نہ تھی۔

(۵) قصہ کوتاہ جب وہ موت کے راستہ پر ہو لیا۔ تو عقل نے کہا۔ ہم کو اس کمزور تنکے سے یہ بھی گمان نہ تھا۔ یعنی موت کا راستہ بھی طے کر لے گا۔

(ب) مذکورہ بالا اشعار میں ایک کمزور گھوڑے کا ذکر ہے۔ انوری اگرچہ ایک خوش طبع شاعر ہے۔ شاعر کا مطلب فقط بادشاہ کی جس نے ایسا نحیف و دبلا گھوڑا ایک قصیدہ کے صلہ میں دیا۔ ہجو کرنا تھا۔ اور بس ؛

| | | | |
|---|---|---|---|
| (ج) (۱) مشو۔ | نہی | (۶) جز۔ | حرف استثنا |
| (۲) سراسر۔ | حرف تاکید | (۷) گستن۔ | مصدر |
| (۳) نگارستان۔ | اسم ظرف مکان | (۸) بار گران۔ | مرکب توصیفی |
| (۴) و | حرف عطف | (۹) ضعیف۔ | اسم صفت |
| (۵) وش | حرف تشبیہ | .. | .. |

---

# حل پرچہ فارسی (ب)

## نمبر ۲

سوال ۱ (ا)، مجھے یاد ہے۔ کہ ایک رات کسی قافلہ میں تمام رات چلتا رہا۔ اور صبح جنگل کے کنارے پر سویا۔ ایک مست فقیر نے جو اُس سفر میں ہمارے ساتھ تھا۔ نعرہ لگایا۔ اور جنگل کی راہ لی۔ اور ایک دم بھی آرام نہ کیا۔ جب دن چڑھا میں نے اُس سے کہا۔ یہ کیا حال (معاملہ) تھا۔ اُس نے کہا۔ میں نے دیکھا۔ کہ بلبلیں درختوں پر۔ چکور پہاڑ میں۔ مینڈک پانی میں اور چرپائے جنگل میں شور مچا رہے تھے [illegible] نہ ہو گی۔

کہ تمام تو یادِ الٰہی میں مشغول ہوں۔ اور میں غفلت کی نیند میں سویا رہوں؟
(ب) شروع میں جب کوہ نور کو تراشا نہ گیا تھا۔ $\frac{3}{4}$ ۲ ۹۳ ۷ قیراط (ایک قیراط کا وزن
چار جو کے برابر ہوتا ہے) وزن رکھتا تھا۔ لیکن شاہ شجاع نے پہلی دفعہ
اسے ایک وینیزی سنگ تراش بورگیو نامی سے ترشوایا۔ مگر (شاہ شجاع) اس
سنگ تراش کے کام سے اس قدر غمگین اور خفا ہوا۔ کہ علاوہ اس کے کہ اُسے
مزدوری نہ دی۔ بلکہ ایک ہزار روپیہ جرمانہ بھی اُس سے وصول کیا۔ اس کے
بعد ملکہء انگلستان نے دوبارہ اُسے لنڈن کے شاہی سنگ تراش خانہ میں ترشوایا۔
اور اُس کو موجودہ صورت دی۔ کہ صرف $\frac{1}{16}$ ۱۰۶ قیراط وزن رکھتا ہے۔
سوال ۲ (الف) سب سے پہلا کام جو اُس بادشاہ نے کیا یہ تھا۔ کہ کچھ عرصہ تک مزدک
و اُس کے پیروؤں کو سرافراز کیا (اپنایا) اور اس کے بعد اپنے ان حاکموں
کو جو ہر صوبہ میں حکمران تھے لکھا۔ اور ایک دن مقرر کیا۔ کہ جتنے مزدک کے
مقلدین ملیں۔ اُن کی بیخ کنی کردیں۔ خود بھی اُسی دن مزدک اور مزدکیوں کو
جنہیں دارالخلافہ میں زیر حراست رکھا گیا تھا۔ دعوت پر بلایا۔ بادشاہی
محل سرائے کے نزدیک ایک باغ میں کنوئیں کھدوا کر باورچیوں کو حکم دیا۔
کہ اُن کو ٹولیوں کی شکل میں کھانے کے بہانہ سے لے جا کر اس باغ میں اُلٹا
کردیں۔ (ہلاک کردیں)۔
(ب) یہ زندگی جس سے تو اتنا دلی لگاؤ رکھتا تھا۔ تیرا اس سے کوئی تعلق نہیں
ہے۔ وہ میرا مال ہے۔ میں نے اُس کو تجھے بخشا ہے۔ صرف مجھے حق حاصل
ہے۔ کہ اس کو تجھ سے لے لوں۔ یا میرے ہاتھ سے یہ تیری زندگی برباد
(ختم) ہونی چاہیئے۔ یا میرے دشمنوں کے ہاتھوں۔ اور وہ بھی میرے
ارادہ اور خواہش سے۔ اب تجھے اختیار ہے۔ ان دو راستوں میں سے جس
راستے کو چاہتا ہے۔ پسند کرلے۔
(ج) جو ...تک...اللہ... یا گیا ... بیشمار ... نادر شاہ اور

مخاطب اردشیر بیگ تھا۔ ان کا آپس میں یہ تعلق ہے۔ کہ اللہ یار بیگ، اردشیر بیگ کا باپ ہے۔

(۱) **مزدک**:۔ ایران کے ایک فصیح و بلیغ آدمی کا نام جو نوشیرواں کے باپ کے عہد میں تھا۔ اور اُس نے ایک نیا مذہب نکالا ہوا تھا۔ نوشیرواں نے بادشاہ ہونے پر اسی لیے اُسے مروا ڈالا۔

(۲) **گماشتگان**:۔ گماشتہ کی جمع۔ وہ شخص جو کسی طرف سے کام کے لئے مقرر کیا گیا ہو۔ مراد حکام۔

(۳) **خوان سالار**:۔ باورچی۔ خانساماں۔

(۴) **سرنگوں**:۔ سر کے بل۔ اوندھے۔ اُلٹا۔

**سوال نمبر ۲**۔ (۱) ایک دن ملا نصیر الدین کسی پن چکی (گھراٹ) میں داخل ہو کر دوسروں کی گندم کو اپنی بوری میں بھر رہا تھا۔ لوگوں نے کہا۔ کہ تو کیوں ایسا کرتا ہے؟ اُس نے کہا۔ اس لئے کہ میں پاگل اور بیوقوف ہوں۔ اُنہوں نے کہا۔ اگر تو پاگل اور بیوقوف ہے۔ کیوں اپنی گندم سے اُٹھا کر دوسروں کی بوری میں نہیں ڈالتا۔ اُس نے کہا۔ اُس وقت ڈبل (دو دفعہ) پاگل اور دیوانہ ہونگا۔

(ب) مذکور بالا عبارت کا موزوں عنوان یہ ہے۔ "دیوانہ بکار خود ہوشیار"۔ اور یہ عبارت ایک جدید فارسی کی کتاب سے لی گئی ہے۔ اُس کتاب کا نام "یک ہزار و یک حکایت" ہے:

**سوال نمبر ۴** (۱) بارش کا ایک قطرہ بادل سے ٹپکا۔ جب اُس نے سمندر کے پاٹ کو دیکھا۔ تو شرمندہ ہوا۔

(۲) جہاں سمندر ہے۔ وہاں میری کیا ہستی ہے۔ اگر اُس کی کچھ ہستی ہے۔ تو خدا کی قسم میں اُس کے مقابلہ میں کچھ نہیں۔

(۳) جب اُس نے اپنے آپ کو حقارت کی نظر سے دیکھا۔ تو سیپی نے اسے اپنی بغل میں جان کے ساتھ پالا

(۴) آسمان نے اُس کا مرتبہ یہاں تک پہنچایا۔ کہ وہ بادشاہوں کے لائق نامور موتی ہوگیا۔

(۵) (ا) بلندی (اونچا مرتبہ) اس لئے پائی۔ کہ وہ پست ہوگیا۔ نیستی کا دروازہ کھٹکھٹایا حتےٰ کہ وہ زندہ ہوگیا۔

(ب) بلندی ملی۔ وہ ہوا جب کہ پست ہوا نیست پہلے بنا تب وہ ہست

(ب) ازیں جہت قطرہ ارزدقار یافت۔ کہ او خود را حقیر و پست شمرد۔ حالا انسان را باید۔ کہ او ہم مثل قطرہ خود را احقر بداند۔ فروتنی و تواضع اختیار کند۔ تا مرتبہ یابد۔ و در نظرِ اہل عالم توقیرش بیفزاید۔ شیخ سعدی مے فرماید۔

۵ ز خاک آفریدت خداوند پاک پس ای بندہ افتادگی کن چو خاک
تواضع سر رفعت افرازدت تکبر بخاک اندر افرازدت

**سوال ۵** (۱) صبح کے وقت جب رات دن میں کوئی فرق نہیں ہوتا۔ صحرا کا دامن اور بہار کا دیکھنا بھلا معلوم ہوتا ہے۔ یعنی اُس وقت سیر کو جانا اور قدرت کا نظارہ دیکھنا بہت اچھا ہے۔

(۲) تمام موجودات اہلِ دل کے لئے باعث عبرت ہے۔ جو شخص خُدا کو نہیں مانتا۔ وہ دل نہیں رکھتا۔

(۳) وجود کے در دیوار پر یہ تمام عجیب نقش بنے ہیں۔ جو کوئی (ان نقش کو دیکھ کر) غور نہیں کرتا۔ وہ اُس دیوار کی مانند ہے۔ جو دیوار پر (لٹکی) ہوتی ہے۔ (یعنی وہ شخص زندہ نہیں۔ بلکہ ایک تصویر کی طرح ہے۔ جو بے حس ہوتی ہے)

(۴) آخر کب تک بنفشہ کی طرح تو غفلت کا سر جھکائے رہیگا۔ (یعنی اس موسم میں بھی کب تک غافل رہیگا) افسوس (ظلم) ہوگا۔ کہ تو سویا ہوا ہو۔ اور نرگس جاگتی ہو۔ (شاعر لوگ نرگس کو آنکھ سے تشبیہ دیتے ہیں)

مطلب:۔ باغ کے پھول مثل نرگس تو قدرتِ خدا کا مشاہدہ کر رہے ہوں۔ اور تو اشرف المخلوقات ہو کر غافل رہے۔

(۵) تمہیں خوشخبری ہو۔ کہ پھول کلی سے نکل رہا ہے۔ اور بہار کے پودے لاکھوں اشرفیاں نچھاور (نثار) کر رہے ہیں (آغچہ اشرفی کو درختوں کے زرد پتوں سے تشبیہ دی ہے۔ مشرقی ممالک میں دلہن کی رونمائی کی خوشی میں روپے وغیرہ بطور صدقہ دیئے جاتے ہیں۔)

(۶) ہمارے جو کام (اعمال) تُو نے دیکھے اور پسند نہ کئے۔ اے عیب چھپانے والے خدا! تجھے اپنی خداوندی کی قسم۔ اُن پر پردہ ڈال۔ یعنی ہم گنہگار ہیں۔ اور تو ستّارِ عیوب۔

(ب) اگر آگ کی طرح غم کا دھواں ہوتا۔ تو جہان ہمیشہ تاریک رہتا۔ اگر تو اس جہان میں ایک سرے سے دوسرے سرے تک پھرے۔ تو تُو کسی عقلمند کو خوش نہیں پائے گا۔ یعنی دُنیا رنج والم کا گھر (دارالمحن) ہے۔ اس میں کوئی بشر بھی خوش وخورسند نہیں۔

| (ج) الفاظ | معانی |
| --- | --- |
| (۱) بامداد ان۔ | صبح۔ |
| (۲) لیل۔ | رات |
| (۳) آفرینش۔ | پیدائش۔ حاصل مصدر از آفریدن۔ |
| (۴) نرگس۔ | ایک پھول کا نام جسے شعرا معشوق کی آنکھ سے تشبیہ دیتے ہیں۔ |
| (۵) آغچہ۔ | آقچہ۔ اشرفی۔ روپیہ۔ |
| (۶) عروسانِ بہار۔ | بہار کے پودے اور پھول۔ |
| (۷) ستّار۔ | ستر کرنے والا۔ عیب چھپانے والا۔ پردہ پوش۔ خداوند تعالےٰ کا نام ہے۔ |
| (۸) سراسر۔ | سربسر۔ اس سرے سے اُس سرے تک۔ تمام۔ بالکل۔ |

# حل پرچہ فارسی (ب)

# نمبر ۸

سوال ۱ (ا)، خراسان کے دو فقیر ایک دوسرے کے ساتھ سیر کرتے تھے۔ ایک کمزور تھا۔ جو روزہ رکھتا۔ اور دو رات کے بعد کھولتا۔ اور دوسرا طاقتور جو دن میں تین بار کھاتا۔ اتفاقاً شہر کے دروازہ پر جاسوسی کی تہمت میں گرفتار ہوئے دونوں کو قید کر دیا۔ اور قیدخانہ کا دروازہ کیچڑ (گارے) سے بند کر دیا۔ دو ہفتے کے بعد معلوم ہوا۔ کہ وہ بے قصور ہیں۔ دروازہ کھولا۔ دیکھا۔ کہ مضبوط مر چکا ہے۔ اور کمزور اپنی جان سلامت لے گیا؛

(ب) مگر اُن کے حقیقی مرتبہ کی بزرگی ہندوستان اور تاریخ میں ان ظاہری درجات (اعزازوں) سے سو گنا زیادہ ہے۔ اور ان عہدوں اور تمغوں کی وجہ سے نہیں ہے۔ کہ اسے یہ شہرت اور مرتبہ حاصل ہوا ہے۔ مشارٌ الیہ (سید احمد خاں) اصلاحی سوسائٹی کا سب سے بڑا ممبر اور اِس ملک کے مسلمانوں کی ترقی کا باعث ہے۔ مرحوم نے نہایت صبر، پیش قدمی اور کوشش سے اپنی قوم کی خدمت گزاری اور اپنے تعلیمی مقصد کو چلانے میں جسے وہ ملک اور قوم کی سب خدمات سے بڑھ کر اور ہندوستان کی حقیقی نجات واستقلال کا اصلی سرمایہ جانتا تھا۔ جہاد کیا۔ یعنی سخت کوشش کی؛

سوال ۲ (ا)، کوہ ولیسو ویس کے آتش فشاں ہونے کا مفصل بیان روما کے مشہور مؤرخ پلینوس کو چک (جو ۶۲ء سے ۱۲۰ء تک رہا) نے دو خطوں میں جو اُس نے اپنی دنوں اپنے مشہور دوست تاسیعف نامی مؤرخِ روما رجو ۵۵ء سے ۱۲۰ء تک ہوا ہے، کو لکھے ہیں۔ تفصیل کے ساتھ ذکر

کیا ہے۔ اور تعجب ہے۔ کہ باوجود اسکے کہ اُسکا عالم چچا پلینوس قدیم جو اِس حادثہ کے وقت شہر ناپلیا کے قریب میسینا کے ساحل پر مقیم کشتیوں کے ایک دستہ کا حاکم تھا۔ اور زمین برباد شدہ شہروں میں سے شہر استابی کے لوگوں کو بچانے کی خاطر وہاں پہنچا تھا۔ اور بدبودار بخارات کے اثر سے زہر اُس میں سرایت کر گئی تھی۔ جوان پلینوس کوہ ولیسوویس کی آتش فشانی بیان کرنے کے موقعہ پر پومپیائی ہرکولانم اور استابی کے بارے میں کسی حالت میں بھی کوئی ذکر نہیں کرتا۔

(ب) ایک انگریز مصنف لارڈ لٹن نے "پومپیائی کے آخری دن" کے نام سے ایک ناول لکھا ہے۔ جو خوب پڑھنے کے قابل ہے۔ کیونکہ مصنف مذکور نے بڑی محنت اور تلاش سے کوشش کی ہے۔ کہ اُس زمانے کی مجموعی زندگی بسر کرنے کے واقعات، کو جو تازہ معلومات اور تاریخوں کی رُو سے دستیاب ہوئے ہیں۔ مکمل کر دے۔ یعنی نقشہ کھینچکر رکھ دے) اور حقیقت میں اس ذمہ داری سے اچھی طرح عہدہ برا ہوا ہے۔

(ج) ہندوستان میں پومپیائی کی طرح کئی ایک مقامات ہیں۔ جو گردش زمانہ اور زلزلوں کی وجہ سے منہدم ہو گئے تھے۔ اور ہزاروں سال تک زمین کے نیچے دبے رہنے کے بعد ابھی نکالے گئے ہیں۔ اُن میں سے مشہور ترین یہ ہیں:

(۱) ٹکسلا:۔ ضلع راولپنڈی میں ہے۔ یہاں بدھوں اور ہندوؤں کی ایک بڑی مشہور یونیورسٹی تھی۔

(۲) سارناتھ:۔ بنارس سے پانچ میل کے فاصلہ پر ہے۔ جہاں بدھوں نے اپنی پرانی یادگار کو تازہ رکھنے کی خاطر ایک شاندار عالیشان مندر بنایا ہے۔

(۳) ہڑپہ:۔ ضلع منٹگمری میں ۱۷ میل کے فاصلہ پر واقع ہے۔

(۴) موہنجے داڑو (MOHINJE-DARO) صوبہ سندھ میں ہے۔

(۵) کوئٹہ :- حال ہی میں بھونچال کی وجہ سے منہدم ہو گیا تھا۔ ہزاروں جانیں تلف ہوئیں۔ اور کروڑوں روپے کا نقصان پہنچا۔ اب نئے سرے سے بنا ہے۔

سوال ۳ء الفاظ — معانی

(۱) در افتادن = باہم جھگڑنا۔ آپس میں لڑنا۔

(۲) در گرفتن = آگ لگنا۔ آگ کا روشن ہونا۔

(۳) برخوردن = ملنا۔ ملاقات ہونا۔

(۴) باز کردن = کھولنا۔

(۵) روکش = شرمندہ کرنے والا۔ مقابل۔

(۶) باد در بروت افگندن = مونچھوں کو تاؤ دینا۔ شیخی مارنا۔ مغرور ہونا۔ متکبر ہونا

(۷) گرد آمدن = جمع ہونا۔ اکٹھا ہونا۔

(۸) متغیر شدن = ناراض ہونا۔ طبیعت کا بگڑنا۔

(۹) دیدہ برہم بستن = آنکھ جھپکنا۔ اونگھنا۔ آنکھیں بند کرنا۔

(۱۰) میل کشانیدن = اندھا کرانا۔ اندھا کرنا۔

(۱۱) بیعت کردن = متابعت کرنا۔ مرید بننا۔ چیلہ بننا۔ فرمانبرداری کرنا۔

(۱۲) حصاری شدن = محصور ہونا۔ گھر جانا۔

(۱۳) روی ہمرفتہ = سب اکٹھا ملا کر۔ من حیث المجموع۔ تماماً۔ از ہمہ جہت۔

(۱۴) بگردن گرفتن = اپنے ذمے لینا۔

(۱۵) اقدام نمودن = پیش قدمی کرنا۔ آگے بڑھنا۔

(۱۶) صرف نظر کردن = چشم پوشی کرنا۔ بے اعتنائی کرنا۔ پہلو تہی کرنا۔

(۱۷) [illegible] کردن = [illegible] سے پیچھا چھڑانا۔

(۱۸) گول زدن : دھوکا دینا۔

(۱۹) زمین گیر شدن : بستر علالت پر پڑنا۔

(۲۰) مَعَہٰذا : باوجود اس بات کے۔

سوال ۴ء (۱) اُس نے جال پھینکدیا۔ اور تلوار سونت لی۔ تاکہ بے دریغ اُس کی گردن کاٹ دے۔

(۲) بیچارہ پرندہ بڑا چیخا چلایا۔ اور کہا۔ اے جوان مرد! جان کی پناہ دے (جان بخشی کر)

(۳) تو اپنی مونچھوں کو تاؤ کیوں دے رہا ہے۔ (تو گھمنڈ کس بات کا کرتا ہے) کیونکہ مجھ سے نہ تیری طاقت بڑھے گی۔ اور نہ خوراک (پوری ہوگی) پرندہ کہتا ہے) کہ مجھ ایسے حقیر اور چھوٹے پرندے سے تیرا کیا بنے گا؟

(۴) میرے قتل کرنے (خون گرانے) سے ہاتھ اُٹھا۔ تاکہ میں تجھے یادگار کے طور پر تین نصیحتیں دوں:

(ب) پرندے نے کسان کو جو تین نصیحتیں کی ہیں۔ وہ حسب ذیل ہیں۔

(۱) پہلی نصیحت یہ ہے۔ کہ جو کوئی تجھے ناممکن بات کہے۔ اُس پر یقین نہ کر۔

(۲) دوسری نصیحت یہ ہے۔ کہ غم سے درگزر کر۔ جب مال تیرے ہاتھ سے جاتا رہے۔ تو اس کا غم مت کھا۔

(۳) تیسری نصیحت یہ ہے۔ کہ جس چیز کو تو حاصل نہیں کر سکتا۔ اس کے پیچھے نہ دوڑ۔ اور اپنی عزت نہ گنوا (ضائع مت کر)

(ج) حریص کا انجام :۔ حریص کے معنی ہیں۔ طمع کرنے والا۔ طامع ہمیشہ اہل دُنیا کی نظروں میں ذلیل اور خوار رہتا ہے۔ یہ ناجائز طور پر اپنی دولت اور ثروت بڑھانے کے درپے رہتا ہے۔ لیکن بسا اوقات ایسا ہوتا ہے۔ کہ اس کا سابقہ اندوختہ بھی کسی نہ کسی طریقے سے چلا جاتا ہے۔ اس جہان میں جس کسی نے بھی طمع کی نظر رکھی۔ وہی گرفتار بلائے ناگہانی ہوا۔ اور خود اُس نے

اپنی جان کو خطرے میں ڈالا۔ طمع کرنے والے کی آنکھیں اندھی ہوتی ہیں۔ اسے طمع کی کدورت کی وجہ سے کچھ دکھائی نہیں دیتا۔ پرندے زمین پر بکھرے ہوئے دانے دیکھتے ہیں۔ لیکن اُن کی آنکھ طمع و حرص کی وجہ سے یہ نہیں دیکھتی۔ کہ یہاں شکاری نے جال پھیلائے رکھا ہے۔ قارون نے دھن کے اکٹھا کرنے کا لالچ کیا۔ آخر کار ظلم و ستم سے اکٹھا کئے ہوئے دھن کے ساتھ وہ بھی زندہ غریق زمین ہوا۔ طمع سے سوائے کفِ افسوس ملنے کے کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ راحت اور آرام کوسوں دُور بھاگتے ہیں۔ اور انسان انجام کار دکھ تکلیف اُٹھانے کے باوجود تہی دست رہتا ہے۔ جیسا شیخ سعدی نے فرمایا ہے۔

طمع را سہ حرف است ہر سہ تہی

یعنی طمع کے تین حرف ہیں۔ اور تینوں ہی خالی۔ اس لئے اے طامع! طمع اور لالچ سے کنارہ کش ہو۔ تاکہ تو آرام و آسائیش سے ایام زندگی گذارے

سوال ۵۔ شاعر لوگوں کی مختلف حالتوں کو مشاہدہ کر کے اپنی رائے ذیل یوں کرتا ہے۔ کہ اے خواہش رکھنے والے انسان! مانا کہ فی زمانہ تیرے پاس اتنی دولت نہیں ہے جس سے تو اپنی خواہشات نفسانی و دیگر ضروریات دنیوی پوری کر سکے۔ لیکن دُنیا میں ایسے لوگ بھی باکثرت ہیں۔ جو تیری حالت پر رشک کھاتے ہیں۔ اور جو تجھ سے بُرے دنوں کے مالک ہیں۔ اس لئے ہر حال میں شاکر رہنا چاہئے۔ جیسا کہ بابا فرید صاحب پاک پٹن والے نے فرمایا ہے:۔

روکھی سوکھی کھا کے ٹھنڈا پانی پی ۔۔۔ نہ دیکھ پرائی چوپڑی نہ ترسائیں جی

یعنی اے انسان! جو کچھ تجھے اپنی محنت سے میسر ہوتا ہے۔ تو اُسے کھا کر خُدا کا شکر گذار ہو۔ تو کسی دوسرے کی دولت کو دیکھ کر اپنے دل کو مت للچا۔ اور حسد کی آگ سے اپنی تئیں نہ جلا۔

رب) [illegible] ہے جو کہ کشمیر کے مشہور شاعر کا نام

جو مادر زاد اندھا تھا۔ یہ رُدک کا رہنے والا تھا۔ یہ سات برس کی عمر میں قرآن مجید کا حافظ بن گیا۔ اور شعر کہنے لگا۔ بڑا خوش گلو اور خوش آواز تھا۔ نصر بن احمد سامانی قابلیت کی وجہ سے اس کی بہت عزت کرتا تھا۔ یہ مسلمانوں [illegible] پہلا شاعر ہوا ہے۔ جس نے فارسی میں دیوان لکھا۔

ایک قصہ [illegible]ودکی کے ساتھ منسوب ہے۔ کہ ایک دن شاہ نصر بن احمد شکار کو گیا۔ اور انہوں نے ایک سرسبز شاداب علاقہ دیکھ کر وہیں قیام کیا۔ فوجی و اہلکار وہاں کئی مہینے تک پڑے رہنے سے تنگ آ گئے۔ افسران نے رودکی کے پاس آ کر عرض کی۔ صبح کے وقت جب بادشاہ شراب کے نشہ میں تھا۔ رودکی نے ساز کے ساتھ یہ اشعار پڑھے۔

بوئے جوئے مولیاں آید ہمے … یادِ یارِ مہرباں آید ہمے!
ریگ آمو با درشتی پائے او … زیر پا چوں پرنیاں آید ہمے
شاہ سرو است و بخارا آسمان … سرو سوئے بوستاں آید ہمے

کہتے ہیں۔ کہ بادشاہ پر اِن اشعار کا اِس قدر اثر ہوا۔ کہ اُسی وقت ننگے پاؤں اور ننگے سر بخارا کی طرف چل پڑا۔

سوال ع۶ (۱) جب پرندے نے یہ فیصلہ (انصاف) سُنا۔ تو دیکھ کہ اُس نے اُسے جواب میں کیا کہا۔

(۲) اُس نے کہا۔ کہ اگرچہ تُندی (تیزی) میں تو مجھ سے بڑھ کر ہے۔ لیکن تو کیا گھمنڈ کرتا ہے۔ کیونکہ تیری طاقت دوسرے کی وجہ سے ہے۔ یعنی تو خود اُڑ نہیں سکتا۔ بلکہ کمان چلانے والے کا زورِ بازو تجھے اُڑاتا ہے۔

(۳) جب تک اس قوت کا اثر تجھ میں ہے۔ تو تُو بغیر بازوؤں اور پروں کے بلند اُڑ سکتا ہے۔

(۴) لیکن جب اُس کی قوت تجھ میں گھٹیگی۔ تو تُو وہاں گریگا۔ جہاں صاحبِ قوت (گرانا) چاہیگا۔ تیرا اُڑنا تیرے اختیار میں نہیں۔

(۵) اگرچہ میں تجھ سے بہت سست چلنے والا اور بہت کم اُڑنے والا ہوں،
لیکن جہاں چاہتا ہوں۔ وہیں پہنچ سکتا ہوں۔

---

# حل پرچہ فارسی (ب)

# نمبر ۹

سوال ۱: اس پتھر کے تختہ کی بائیں جانب اسکندر کی تصویر کھینچی ہے۔ جو اپنے فوجیوں کے درمیان سوار کھڑا ہے۔ اسکندر کے روبرو دائیں طرف دارایوش شاہ ایران ایک جنگی توپ کے چھکڑے پر کھڑا ہے۔ اور وہ ایرانی لشکر کے درمیان ہے۔ جو اسکندر مقدونیہ کے لشکر کے ہجوم سے بھاگنا چاہتا ہے۔ دارا بادشاہ کے پیچھے ایک سوار آزادی کا جھنڈا ہاتھ میں لئے ہوئے ہے۔ افسوس ہے۔ کہ خاص نقش (تصویر) کے اس حصہ پر ایک دراڑ پڑگئی ہے۔ کہ جس کے سبب سے جھنڈے کا پتھر اچھی طرح سے ظاہر نہیں ہے۔

(ب) اسکندر:- یونان کے مشہور و معروف بادشاہ کا نام جو فیلقوس کا بیٹا تھا۔ اس نے ایشیا کا بیشتر حصہ فتح کیا۔ اور ہندوستان میں جہلم تک آیا۔ اور راجہ پورس والئے جہلم سے نبرد آزما ہوا۔ ۳۲۳ء قبل مسیح میں ۳۲ سال کی عمر میں وفات پائی۔

دارا:- ایران کے مشہور بادشاہ کا نام جو اسکندر اعظم سے جنگ کرتا ہوا مارا گیا۔

اسکندر اور دارا کا آپس میں یہی تعلق تھا۔ کہ ایک دوسرے کے ساتھ برسرپیکار رہتے تھے۔ اور اسکندر کی بڑی زبردست خواہش تھی۔ کہ

ایران کو فتح کر کے اپنی سلطنت کا ضمیمہ بنا لے۔

**درفش کاویانی:۔** درفش کے معنی علم اور کاویانی کاوا سے صفت نسبتی ہے۔ یعنی کاوا کا جھنڈا کہتے ہیں کہ ضحاک بڑا سفاک اور ظالم بادشاہ تھا۔ اس کے دونو کندھوں پر دو سانپ اُگے ہوئے تھے۔ ان کی خوراک انسان کا بھیجا تھی۔ اس لئے ہر روز دو آدمی قتل کئے جاتے تھے۔ لوگ اس ظلم اور ستم سے تنگ آ گئے تھے۔ ایران کا ایک لوہار جس کا نام کاوا تھا بڑا غیور اور حریت پسند شخص تھا۔ اُس سے یہ ظلم دیکھا نہیں جاتا تھا۔ اُس نے اپنی دھونکنی کا جھنڈا بنوایا۔ اور اہل ایران کو اس جھنڈے کے نیچے جمع ہونے کو کہا۔ آخر کار ضحاک مارا گیا۔ اور فریدوں ایران کے تخت و تاج کا مالک بنا۔ اس کے بارے میں کہا جاتا ہے۔ کہ جس لڑائی میں یہ جھنڈا جاتا تھا۔ ایرانیوں کو فتح ہوتی تھی۔ آج کل رضا شاہ کے عہد میں درفش کاویانی سے ایران کی آزادی کا جھنڈا مراد لیتے ہیں۔

(ج) جب اُس نے خواب کی کہانی سنی۔ بزرگ مہر نے کہا۔ اگر میں بادشاہ کے حضور میں جاؤں۔ تو میں اِس پوشیدہ راز کو ظاہر کر دونگا۔ آزاد سرو اُسے بادشاہ کے پاس لایا۔ بزرگ مہر نے اُس بادشاہ سے کہا۔ کہ ایک جوان آدمی عورتوں کے بھیس میں شاہی محلسرا کے اندر ہے۔ اگر آپ حکم دیں۔ کہ تمام عورتیں میرے سامنے سے گزریں۔ تو میں اُسے بادشاہ سے دکھا دونگا۔ جب ایسا کیا گیا۔ انہوں نے لمبے قد کی ایک عورت دیکھی۔ جو جان کے خوف سے ایسی کانپتی تھی۔ کہ اُس کی ہڈیوں کی آواز سنائی دیتی تھی۔ بزرگ مہر نے اُسے پکڑ کر بادشاہ کے حوالے کر دیا۔

سوال نمبر ۲ (ا) ایک لومڑی نے ایک مرغے کی آواز سنی۔ اور دوڑتی ہوئی آئی۔ دیکھا مرغا درخت کی ٹہنی پر بیٹھا ہے۔ اُس نے کہا۔ اے مؤذن! نماز کا وقت ہے نیچے آ۔ تا کہ مل کر نماز پڑھیں۔ مرغے نے کہا۔ امام درخت کے نیچے پوستین

اوڑھے سو یا ہے۔ اسے بیدار کر۔ تاکہ سب مل کر نماز ادا کریں کیونکہ نماز جماعت کی فضیلت رتبوں اور درجوں کے لحاظ سے بہت زیادہ ہے۔ لومڑی نے نظر کی۔ دیکھا کہ ایک کتا وہاں سو رہا ہے۔ بھاگ نکلی۔ مُرغے نے پکار کر کہا۔ کہاں جاتی ہے؟ لومڑی نے کہا۔ میں نے وضو نہیں کیا۔ جاتی ہوں تاکہ وضو کروں۔ اور ابھی واپس آتی ہوں۔

(ب) لومڑی نے جس لفظ سے مُرغ کو خطاب کیا ہے۔ بالکل درست ہے۔ کیونکہ مرغا صبح سویرے مؤذن کی طرح بانگ دیتا ہے۔ اور لوگ اُس کی بانگ سن کر خواب غفلت سے جاگ اُٹھتے ہیں۔ اور یاد الٰہی میں مشغول ہو جاتے ہیں۔

(ج) اردشیر بیگ۔ والد بزرگوار! السلام علیکم۔ آپ شائد میرا انتظار کر رہے ہیں۔ معاف فرمائیگا۔ اگر مجھے کچھ دیر ہو گئی ہے۔ صبح میں مسجد گیا تھا۔ اور وہاں تمام رفیق جمع تھے۔ اس اعلان جنگ کے بارے میں جو روس نے دو ہفتے سے دیا ہے۔ بات چیت ہوئی۔ ذکر ہوا۔ چونکہ معاملہ بڑا اہم تھا۔ بات نے چند منٹ طول کھینچا۔ اور میں ہر چند چاہتا تھا۔ کہ اٹھوں مگر میں نے دیکھا۔ کہ میرا دل آرام نہیں لیتا۔ (یعنی اس بات سے میرے دل میں بے چینی پیدا ہو گئی۔ لہٰذا میں اُٹھ نہ سکا۔

(د) خانم۔ اس دوا کو لیجئے . . . . . ان جڑیوں کو دو پیالہ پانی میں اُبال لیں۔ اس کے بعد جب پانی ٹھنڈا ہو جائے۔ تو اس سفوف کو اس میں ملا دیں۔ اور صبح سے شام تک تھوڑا تھوڑا کر کے پلاتے رہیں۔ جس وقت ختم ہو جائے۔ دوبارہ اس نسخہ کو تیار کرالیں۔ تین دن تک . . . . . تین دن کے بعد میں خود ہی آؤں گا۔ کہ کوئی ضرورت نہیں۔ کہ آپ کسی آدمی کو میرے پیچھے بھیجیں۔ دودھ۔ انڈا اور گوشت کے سوا کوئی چیز کھانے کو نہ دیں۔


[illegible] انہی کا استعمال کریں

خط کشیدہ الفاظ کی تشریح :-

نمبر شمار　　الفاظ　　معانی

(۱)　مؤذن = اذان دینے والا - بانگ دینے والا - اسم فاعل -

(۲)　پیش نماز = پیش بمعنی آگے - نماز - یعنی جماعت کے آگے ہو کر نماز پڑھانے والا - امام -

(۳)　پوستین = بالوں والی کھال کا بالا پوش (اوور کوٹ)

(۴)　نماز جماعت = وہ نماز جو بروز جمعہ با جماعت پڑھی جائے -

(۵)　پا بفرار نہادن = بھاگ جانا -

(۶)　بانگ زدن = للکارنا - چلانا -

(۷)　وضو = شرعی طریق پر نماز کے لئے ہاتھ - منہ اور پاؤں وغیرہ مقامات معینہ کو دھونا -

(۸)　صحبت طول کشیدن = بات یا گفتگو کا لمبا ہونا - یا دیر تک گفتگو ہوتے رہنا -

سوال ۳ (ا) (۱) اس نے بہت کھودا - اکھاڑا اور کوشش کی - (یہانتک) کہ اس سخت پتھر سے راستہ کھلوا لیا - یعنی چشمہ نے اپنا راستہ بنا لیا -

(۲) شاعر کہتا ہے - کہ اے فلاں ! کوشش سے جس چیز کو تو چاہے گا - پا لے گا - اور جس چیز کی خواہش رکھے گا - پورے طور پر حاصل کر لے گا -

(۳) جا کام کرنے والا اور امید رکھنے والا بن - کیونکہ ناامیدی (مایوسی) سے موت کے سوا اور کچھ حاصل نہیں ہوتا -

(۴) اگر تجھے کاموں میں استقلال حاصل ہے - (یعنی کام کرنے میں مستقل مزاج ہے) تو پھر تیرے سامنے تمام مشکلیں آسان ہو جائیں گے -

(ب) جب چشمہ کی ایک پتھر سے ملاقات ہوئی - تو چشمہ نے بڑی نرمی سے اس سخت پتھر کو یوں کہا - کہ اے نیک بخت ! مہربانی کر کے مجھے راستہ دے - اس بھاری سیاہ دل اور مغرور پتھر نے چشمہ کو ایک ٹھپڑ مارا - اور کہا بیٹا ! دور ہو جا -

دہٹ جاؤں طاقت ور سیلاب سے بھی نہ ہلا۔ تو کیا چیز ہے۔ کہ تیرے سامنے
اپنی جگہ سے ہل جاؤں۔ یعنی ہٹ جاؤں ؛

(ج) (۱) ایک روشن ضمیر (عقلمند) خانقاہ کو چھوڑ کر مدرسے میں آیا۔ اور اہلِ طریقت (صوفی لوگ) کی صحبت کو توڑ دیا۔ یعنی صوفی لوگوں کی ہدایات کو بھلا دیا ؛

(۲) میں نے کہا۔ عالم اور عابد میں کیا فرق تھا۔ کہ تُونے اِن (صوفی لوگوں) کو چھوڑ کر اس فریق (عالم) کو پسند کیا۔ (یعنی عابدوں اور صوفیوں کی صحبت کو چھوڑ کر علماء کے زمرہ میں شامل ہوا ہے)

(۳) اُس نے کہا۔ وہ (عابد) فقط اپنی گدڑی لہروں سے بچاتا ہے۔ یعنی صرف اپنا ہی سدھار اور اصلاح کرتا ہے۔ اور عالم کوشش کرتا ہے۔ کہ ڈوبنے والے کو بھی بچالے۔

(د) عالم اور عابد میں یہ فرق ہے۔ کہ صوفی یا عابد فقط اپنی ذات کے سدھار کے لئے کوشش کرتا ہے۔ مگر عالِم عوام و جہلا کا بھی بھلا چاہتا ہے۔ اور بھولے بھٹکے (گم شدہ) کو راہِ راست پہ لانے کا خیال اور درد دِل میں رکھتا ہے ؛

سوال ۱۸ (۱) قارون دین سے نکل گیا۔ یعنی اپنے دین پہ قایم نہ رہا۔ اور دُنیا (دولت) بھی اُس کے پاس نہ رہی۔ وہ ایک کمزور باز تھا۔ جس نے ایک چوہے (حقیر چیز۔ مراد دُنیا) کا شکار کیا۔ (یہاں قارون کو کمزور باز اور دُنیا کو ایک حقیر چوہے سے تشبیہ دی ہے۔ یعنی قارون اپنے مذہبی احکام سے منحرف ہو کر فانی دولت کی طرف ملتفت ہوا۔ لیکن دولت نے بھی وفا نہ کی۔ کبیر جی نے کیا اچھا فرمایا ہے۔

دین گوایو دُنی سے۔ دُنی نہ آئیو ہاتھ پیر کو ہاڑی مار یو۔ گانل اپنے ہاتھ

(۲) ہم خدا سے مدد چاہتے ہیں۔ اور اس کی بخشش پہ بھروسہ کرتے ہیں۔ وہ بھروسہ

خیالی تھا۔ جبکہ اُس نے ذخاروں، نے مانگی ہوئی چیز دولت دُنیا) پہ کیا۔
(۳) خدا کے سوا اور جس چیز کی پرستش کرتے ہیں۔ وُہ کچھ بھی نہیں۔ وُہ بد نصیب ہے۔ جس نے خدا پہ فانی اشیاء کو ترجیح دی۔ یعنی جس نے کل کے مقابلے پہ جزو کو پسند کیا۔

(ب) (۱) مَیں نے سُنا۔ کہ ایک آقا (سرمایہ دار) نے غرور اور تکبر سے ایک مزدور کو دیکھا۔
(۲) مَیں اس لئے مزدور بنا۔ کہ کسی مغرور دولت مند کے منہ کو نہ دیکھوں۔
(۳) تو مجھ پہ چاندی کی ہتھیلی خرچ کرتا ہے۔ میں اپنی جان کی طاقت اور آنکھیں کا نُور تمہیں دیتا ہوں۔ (یعنی تو روپیہ دے کر مجھ سے طاقت لیتا ہے)
(۴) مَیں اس مٹی میں کوشش کا پودا لگاتا ہوں تاکہ بغیر احسان کے اس کا پھل توڑوں دکھاؤں)
(۵) مَیں اس خاک میں اپنے ماتھے سے پسینہ گراتا ہوں۔ اور تجھ سے اپنے ہُنر کا معاوضہ پاتا ہوں۔

---

# حل پرچہ فارسی (ب)

## نمبر ۱

سوال ۱ (ا) تین چار روز سے رُوسی شہر کے نزدیک آ گئے ہیں۔ اور مَیں نے کسی طرح واقعات کو برعکس اس کے لئے بیان کیا ہے۔ کہ وہ خیال کرتا ہے۔ ہمارے لشکر نے ماسکو کو فتح کر لیا ہے۔ اور جنگ ختم ہو گئی ہے۔ اور وُہ فتح مند ہو کر واپس لوٹ رہے ہیں۔ آج دو پہر حبیب حسن علی خان اور

جعفر بیگ حال پوچھنے کو آئے تھے - اُنہوں نے کہا تھا - وُہ داخل ہو جائیں گے - اُس بیچارہ نے اس طرح میری جھوٹی باتوں سے تسلی کر لیا ہے - کیونکہ وُہ خیال کرتا ہے - کہ نائب السلطنت ایران کے فاتح لشکر کے ساتھ جنگ سے واپس آگئے ہیں -

(ب) یہ تھا - وہ بازو جو ناکارہ ہو گیا تھا - کام سے رہ گیا تھا کس طرح ممکن ہے کہ جس بازو نے نادر شاہ کی فوج کی تلوار کو ہاتھ میں پکڑا ہے - وُہ اِس آسانی سے ناکارہ ہو جائے - ہاں اگر کچھ دن بھی بے حس ہو جائے - تو پھر بھی ایسے شیر کی مانند ہے - جو گھات میں سویا پڑا ہے - اور جونہی کہ وقت آیا - غضبناک ہو کر گھات سے باہر آتا ہے - اور اپنے پنجوں کو دشمن کے سینہ میں گاڑتا ہے (کھبو دیتا ہے) مجھے بھی اِن بازوؤں سے کام لینے تھے - کس طرح ہو سکتا تھا - کہ وُہ ناکارہ ہو جائیں ؛

سوال ۲۲ (۱) افلاطون نے جب یہ بات سُنی - سر جھکا لیا (شرمندہ ہوا) اور رویا - اور بہت دل آزردہ (رنجیدہ) ہوا - اُس آدمی نے کہا - اے حکیم - مجھ سے تجھے کیا تکلیف پہنچی - کہ اس قدر دل آزردہ ہوا - اس نے کہا - اے خواجہ! (صاحب) مجھے تجھ سے کوئی تکلیف نہیں پہنچی - لیکن میرے لیئے اس سے بدتر اور کیا مصیبت ہوگی - کہ ایک جاہل میری تعریف کرے - اور میرا کام اُسے پسند آئے - میں نہیں جانتا - کہ میں نے کونسا جاہلوں کا سا کام کیا - جو اِس کی طبیعت کے موافق تھا - کہ اُسے اچھا لگا - اور جس کی وجہ سے میری تعریف کی - تاکہ میں اُس کام سے توبہ کروں - اور یہ غم میرے لیئے ضروری ہے [illegible] شاید میں ابھی جاہل ہوں - کیونکہ جاہلوں کا سراہا ہوا جاہل ہوتا ہے ؛

(ب) شیخ سعدی کی قبر اس وقت شیراز میں ایک فرحت بخش جگہ پر ہے جہاں پر صاف پانی کا حوض اور بے نظیر عمارتیں بنی ہیں - لوگوں کو اُس قبر سے خاص عقیدت ہے [illegible] خاندان کے بادشاہ [illegible] بڑے نیک

حاکم ہوئے ہیں۔ اتابک ابوبکر بن سعد زنگی (خدا اُس کی دلیل کو روشن کرے)
بہت نیک خصلت اور انصاف پسند آدمی ہوا ہے۔ اور شیراز میں مظفری
ہسپتال کی بُنیاد رکھی۔ اور مسجدیں، مسافرخانے اور خیرات خانے بنوائے۔
وُہ ۶۵۸ھ کے مہینے میں خدا کی رحمت کے پڑوس میں جا مِلا۔ یعنی
فوت ہو گیا۔

(ج) شیخ سعدی کی مشہور تصانیف (۱) "گلستان"۔ (۲) "بوستان"۔ (۳) "کریما" ہیں۔
ان کُتب میں عدل و انصاف۔ تدبیر و رائے۔ نگہبانی خلق و ترس خدا۔ احسان
عشق۔ مستی و شور۔ تواضع۔ رضا۔ قناعت۔ تربیت۔ شکر بر عافیت۔
توبہ۔ مناجات۔ پند و نصائح۔ سیرت پادشاہاں۔ اخلاق درویشاں۔
خاموشی۔ ضعف۔ پیری۔ آدابِ صحبت۔ وغیرہ کے مضامین مندرج
ہیں۔ یعنی ان کتابوں میں اخلاقی تعلیم اور نصائح دی گئی ہیں۔ جن کے پڑھنے
سے اہل دُنیا انسان بن سکتے ہیں۔

سوال ۳۔ عماد فقیہ کہتا ہے۔ کہ اے بندۂ خدا! اگر تجھے کسی غریب، مفلس، عاجز۔
اور بے کس شخص سے ملنے کا اتفاق ہو۔ تو اُس کو نفرت کی آنکھ سے نہیں
دیکھنا چاہیئے۔ اور نہ اُسے حقیر جاننا چاہیئے۔ نیز چاہیئے۔ کہ تجھ سے کسی
کا دل نہ دُکھے۔ بلکہ اِس بات کی کوشش کرنی چاہیئے۔ کہ لوگ تجھ سے خوش
و خورم رہیں۔ جو لوگ کسی کو نہیں ستاتے۔ اور جنہوں نے نفس امارہ پر قابو
پا لیا ہے۔ انہوں نے دُنیا میں موذی سے موذی جانوروں۔ فرعون طینت
و سرکش سے سرکش اشخاص کو زیر فرمان کر لیا ہے۔

(ب) انسان کے دل میں آزادی اور خود مختاری کا مادہ ہونا چاہیئے۔ حتی الوسع
وُہ اپنے تئیں ننگ خدمت سے بچائے۔ کسی کی نوکری کرنا گویا اپنی ضمیر
فروشی کرتا ہے۔ اپنا دن رات بھی دوسروں کے ہاتھ بیچتا ہے۔ جو شخص
آزادی میں ہو تا ہے وُہ خاندانی جاہ و حشم اور دولت کا مالک ہو جاتا ہے۔ اور اُسے

وُہ وہ کام کرنے پڑتے ہیں۔ جنہیں کرنے کے لئے ضمیر اجازت نہیں دیتی۔
نوکری میں خواہ ظاہرہ عزت بھی ہو۔ کھانے کو مرغوب اور مرغن کھانے
بھی ملیں۔ پہننے کو ریشمی اور زریں لباس بھی دستیاب ہو۔ لیکن یہ سب
کچھ آزادی کے مقابلہ میں ہیچ ہے۔ اپنے ہاتھ سے کمانے والا کسی کا دست
نگر نہیں بنتا۔ اور نہ اُس کا سر شرمندگی کی وجہ سے کسی کے آگے جھکتا
ہے۔ جو دُوسروں کی غلامی نہیں کرتا۔ وُہ اس کی ذلت سے محفوظ رہتا
ہے۔ اس لئے عقلمندوں نے کہا ہے۔ کہ
جَو کی روٹی کھانی اور زمین پر بیٹھنا اچھا ہے۔ بہ نسبت اس کے طلائی پٹکے
باندھنے اور خدمت میں کھڑا رہنے سے۔ لہذا اے انسان! تو تھوڑے
اور روکھے سوکھے پر قناعت کر۔ تاکہ تجھے کسی کے سامنے اپنا سر نہ جھکانا
پڑے۔ شاعر اپنے اشعار میں آزادی کے خیالات ہی کا اظہار کرتا ہے۔
سوال ۴۷(۱) اے دل دنیوی تفکرات کا بوجھ اپنی جان کی گردن پر اتنا
مت رکھ۔ کیونکہ یہ ذرا قیمت نہیں پاتا۔
(۲) زمرد اور یاقوت ایسے جواہرات سے زینت مت ڈھونڈ۔ کہ یہ
کان سے کھود کر نکالنے کی مشقت کے برابر بھی قیمت نہیں پاتے۔
(۳) بادشاہوں کے میٹھے اور مرغن کھانے دربان کے تلخ جواب کے برابر
قیمت نہیں رکھتے۔ (یعنی بادشاہوں کے مرغوب اور لذیذ کھانے کھاکر
دربان کی جھڑکیاں اور گالیاں سہنا بہت مہنگا سودا ہے۔
(۴) تو بندگی کے گوشہ میں آزاد بیٹھ۔ کیونکہ مصر کا ملک ایک قید خانے
کی قیمت نہیں پاتا۔ (اس شعر میں تلمیح ہے۔ یعنی یوسف کے قصہ کی طرف
اشارہ ہے۔ پہلے یوسف قید خانہ میں رہے۔ پھر بادشاہ بنے۔ شاعر
کا اشارہ غالباً اس طرف ہے۔ بدنامی حاصل کرکے بادشاہی لینے سے۔
آزادی کے ساتھ گوشہ میں بیٹھنا ہزار درجہ بہتر ہے۔

(ب) (۱) جب تو کسی نا اہل کو نصیبے والا دیکھے۔ (تو تو اُس کے مرتبہ کو تسلیم کر) کیونکہ داناؤں نے بھی اُس کے اختیار کو تسلیم کر لیا ہے۔

(۲) جب تو تیز پھاڑنے والے ناخن نہیں رکھتا۔ تو بہتر ہے۔ کہ تو بدوں کے ساتھ لڑائی جھگڑا نہ کرے۔

(۳) جس کسی نے طاقت ور بازو کے ساتھ پنجہ لڑایا۔ (مقابلہ کیا) اُس نے اپنی چاندی ایسی (نازک) کلائی کو تکلیف پہنچائی ؛

(۴) ٹھہر تاکہ زمانہ اُس کے ہاتھ باندھ دے۔ (یعنی اُس کے اختیارات چھین لے) پھر دوستوں کے مقصد کے مطابق اس کا بھیجا نکال ڈال۔ (جان سے مار ڈال) ؛

---

# تمام شد

# میٹرکولیشن طلباء کیلئے بہترین رائے

امدادی کتب خریدتے وقت بھارتی بھون رجسٹرڈ
بک سیلرز اینڈ سٹنرز۔ پبلشرز موہن لال روڈ لاہور کی
شائع کردہ کتب سے مقابلہ کر دیکھیں

## ڈائمنڈ پاکٹ سیریز

ڈائمنڈ پاکٹ ہسٹری آف انڈیا:۔ مصنفہ لالہ پنالال سود اور دشنداس ایم۔ اے۔ بی۔ ٹی اردو۔ ہندی ۶؍ ۔ انگریزی ۶؍

ڈائمنڈ پاکٹ ہسٹری آف انگلینڈ۔ مصنفہ لالہ پنالال سود اور دشنداس ایم۔ اے۔ بی۔ ٹی اردو ۴؍ ہندی ۶؍ انگریزی ۶؍

ڈائمنڈ پاکٹ ہاضمین:۔ قیمت چار آنے ۴؍

ڈائمنڈ پاکٹ جیوگرفی:۔ مصنفہ لالہ پنالال سود اور دشنداس ایم۔ اے۔ بی۔ ٹی اردو ۴؍ ہندی ۶؍

ڈائمنڈ پاکٹ الجبرا:۔ (ریوائزڈ اینڈ انیلارجڈ ایڈیشن) مصنفہ لالہ خیراتی لال بی۔ اے۔ بی۔ ٹی اور ہرکشن داس بیدی بی۔ اے (آنرز) بی۔ ٹی۔ قیمت ۴؍

ڈائمنڈ پاکٹ سائنس:۔ قیمت پانچ آنے ۵؍

ڈائمنڈ پاکٹ جیومیٹری :-
(ریوائیزڈ اینڈ انلارجڈ ایڈیشن) مصنفہ
لالہ خیراتی لال بی-اے-بی-ٹی اور
ہرکشن داس بیدی بی-اے (آنرز)
بی-ٹی قیمت ۵ر

ڈائمنڈ پاکٹ فزیالوجی :- قیمت
چار آنے (۴ر)

ڈائمنڈ پاکٹ اُردو گرامر :- قیمت
چار آنے (۴ر)

ڈائمنڈ پاکٹ اُردو ایسز اینڈ لیٹرز :-
قیمت چار آنے (۴ر)

ڈائمنڈ پاکٹ پرشین گرامر :-
قیمت چار آنے (۴ر)

ڈائمنڈ پاکٹ پرشین ٹرانسلیشن
قیمت چار آنے (۴ر)

ڈائمنڈ پاکٹ سنسکرت ٹرانسلیشن
قیمت چار آنے (۴ر)

ڈائمنڈ پاکٹ سنسکرت گرامر :-
قیمت چار آنے (۴ر)

ڈائمنڈ پاکٹ ہندی گرامر :-
قیمت چار آنے (۴ر)

ڈائمنڈ پاکٹ ہندی ایسیز اینڈ
لیٹرز :- قیمت ۴ر

ڈائمنڈ پاکٹ انگلش ایسیز اینڈ لیٹرز
مصنفہ لالہ رام لبھایا مل ساہنی بی-اے
بی-ٹی قیمت ۵ر

ایڈز-ٹو-ایڈیومیٹک انگلش ٹرانسلیشن
اُردو یا ہندی مصنفہ لالہ رام لبھایا مل
ساہنی بی-اے-بی-ٹی قیمت چار
آنے (۴ر)

اَیوری ڈے پاکٹ ایڈیومیٹک :-
انگلش ٹرانسلیشن مصنفہ لالہ ہرکشن داس
بیدی بی-اے (آنرز) بی-ٹی قیمت
پانچ آنے (۵ر)

پاکٹ سمریز اینڈ سٹوریز آف انگلش
فور کورسز :- مصنفہ لالہ ہرکشن داس
بیدی بی-اے (آنرز) بی-ٹی
قیمت دو آنے (۲ر)

ڈائمنڈ پاکٹ ہوس ہولڈ اکاؤنٹس
اینڈ ارتھمیٹک :- قیمت چار
آنے (۴ر)

. . . . .

# فوروبکیس کورس سیریز

فوروبکیس کورس اِن انگلش پیپرز (اے اینڈ بی) قیمت ۱۲ر

فوروبکیس اِن میتھمیٹکس پیپرز اے قیمت بارہ آنے (۱۲ر)

فوروبکیس کورس اِن جنرل نالج پیپرز (اے۔ اینڈ۔ بی) قیمت ایک روپیہ ؎

فوروبکیس کورس اِن ہائیجین اینڈ فزیالوجی پیپرز (اے اینڈ بی) قیمت بارہ آنے (۱۲ر)

فوروبکیس کورس اِن سائنس پیپرز (اے۔ اینڈ بی) قیمت بارہ آنے (۱۲ر)

فوروبکیس کورس اِن اُردو پیپرز اے قیمت آٹھ آنے (۸ر)

فوروبکیس کورس اِن پرشین پیپرز (اے۔ قیمت ۸ر

فوروبکیس کورس اِن سنسکرت پیپرز (اے) قیمت ۸ر

فوروبکیس کورس اِن ہندی پیپرز (اے۔ قیمت ۸ر

فوروبکیس کورس اِن ہوس ہولڈ اکاؤنٹس پیپرز:۔ (اے۔ اینڈ۔ بی) قیمت بارہ آنے۔ (۱۲ر)

# کلید کامیابی (در اُردو)

متعدد معلمین کی فرمائش اور بے شمار اُمیدواران امتحان مذکور کے اصرار پر اُردو کے پرچہ جات پنجاب یونیورسٹی کے جدید سلیبس کے مطابق اُن علم دوست اصحاب سے تیار کراتے ہیں۔ جو اُردو ادب میں کافی ملکہ و مہارت رکھتے ہیں۔ اور جنہیں پورے طور پر اُردو زبان پر عبور حاصل ہے۔

یہ کل پرچے پچیس ۲۵ ہیں۔ جن میں سے سولہ "الف" اور نو "ب" ہیں۔ یہ سب حل شدہ ہیں۔ ہم نے اُمیدواران امتحان کی رہنمائی۔ افادہ اور سہولیت کے لئے ایسے طریقے پر پرچے تیار کرائے ہیں۔ تاکہ اُمیدواران کو امتحان کے وقت پرچہ جات حل کرنے میں کسی قسم کی دقت پیش نہ آئے۔

ہم امتحان کے اُمیدواران کو کامل یقین دلاتے ہیں۔ کہ جو ایک دفعہ بھی بھی ان پرچوں کا بغور مطالعہ کرے گا۔ وہ شاذ و نادر ہی ناکامی کا شکار ہوگا۔ توقع ہے۔ کہ یہ پرچہ جات اُستاد صاحبان کی تجویزیت کے زیور سے مزین ہو کر عزیز طلبار کے سامنے بڑی آب و تاب کے ساتھ جلوہ گر ہوں گے۔ اور وہ پورے طور سے ان سے فائدہ اُٹھائیں گے۔ اس کے علاوہ قیمت ۱۰/ ر ہے۔

---

بھارتی بھون (رجسٹرڈ) بک سیلرز اینڈ پبلشرز

موہن لال روڈ۔ لاہور